مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَآئِمًا اَبَدًا

عَلٰی حَبِیبِکَ خَیرِ الْخَلْقِ کُلِّھِمِ

مُحَمَّدٌ سَیِّدُ الْکَونَینِ وَالثَّقَلَینِ

وَالْفَرِیقَینِ مِنْ عُربٍ وَّمِنْ عَجَمِ

حکومتِ پنجاب کے نوٹیفکیشن نمبر ایس او (پی۔ا) ۴-۱/ ۸۰ پی آئی وی، مؤرّخہ ۳۱ جولائی ۱۹۸۴ء؛ حکومتِ بلوچستان کی چٹھی نمبر ۸۷-۴-۲۰ جنرل و ایم ۴/ ۹۷۰-۳۷، مؤرّخہ ۲۶ دسمبر ۱۹۸۷ء؛ حکومتِ شمال مغربی سرحدی صوبہ کی چٹھی نمبر ۲۴۴۱۱-۶۷ این۔ا/ اے ڈی (لائبریری)، مؤرّخہ ۲۰ اگست ۱۹۸۶ء؛ اور حکومتِ آزاد ریاست جموں و کشمیر کی چٹھی نمبر س ت/ اِنتظامیہ ۶۳-۸۰۶۱/ ۹۲، مؤرّخہ ۲ جون ۱۹۹۲ء کے تحت ڈاکٹر محمد طاہرالقادری کی تصنیف کردہ کتب تمام سکولز اور کالجز کی لائبریریوں کے لئے منظور شدہ ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | میلاد النبی ﷺ |
| تصنیف | : | شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری |
| تحقیق و تدوین | : | محمد علی قادری، محمد فاروق رانا |
| نظرِ ثانی | : | ڈاکٹر علی اَکبر الازہری |
| پروف ریڈنگ | : | ضیاء نیّر، حافظ فرحان ثنائی |
| زیرِ اہتمام | : | فریدِ ملّتؒ رِیسرچ اِنسٹی ٹیوٹ Research.com.pk |
| مطبع | : | منہاجُ القرآن پرنٹرز، لاہور |
| اِشاعتِ اَوّل | : | اپریل 2004ء (1,100) |
| اِشاعتِ دُوُم | : | مارچ 2005ء (1,100) |
| اِشاعتِ سوُم | : | مارچ 2006ء (1,100) |
| اِشاعتِ چہارُم | : | مارچ 2007ء (1,100) |
| اِشاعتِ پنجم | : | اپریل 2007ء (1,100) |
| اِشاعتِ ششم | : | فروری 2008ء (1,100) |
| قیمت پریمئر کاغذ | : | -/360 روپے |

نوٹ: شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری کی تمام تصانیف اور ریکارڈ ڈ خطبات و لیکچرز سے حاصل ہونے والی جملہ آمدنی اُن کی طرف سے ہمیشہ کے لیے **تحریکِ منہاجُ القرآن** کے لیے وقف ہے۔

(ڈائریکٹر منہاجُ القرآن پبلی کیشنز)

fmri@research.com.pk

ISBN 969-32-0467-0

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | میلاد النبی ﷺ |
| تصنیف | : | شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری |
| تحقیق و تدوین | : | محمد علی قادری، محمد فاروق رانا |
| نظرِ ثانی | : | ڈاکٹر علی اَکبر الازہری |
| پروف ریڈنگ | : | ضیاء نیّر، حافظ فرحان ثنائی |
| زیرِ اہتمام | : | فریدِ ملّتؒ رِیسرچ اِنسٹی ٹیوٹ Research.com.pk |
| مطبع | : | منہاجُ القرآن پرنٹرز، لاہور |
| اِشاعتِ اَوّل | : | اپریل 2004ء (1,100) |
| اِشاعتِ دُوُم | : | مارچ 2005ء (1,100) |
| اِشاعتِ سوُم | : | مارچ 2006ء (1,100) |
| اِشاعتِ چہارُم | : | مارچ 2007ء (1,100) |
| اِشاعتِ پنجم | : | اپریل 2007ء (1,100) |
| اِشاعتِ ششم | : | فروری 2008ء (1,100) |

**نوٹ:** شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری کی تمام تصانیف اور ریکارڈڈ خطبات و لیکچرز سے حاصل ہونے والی جملہ آمدنی اُن کی طرف سے ہمیشہ کے لیے **تحریکِ منہاجُ القرآن** کے لیے وقف ہے۔

(ڈائریکٹر منہاجُ القرآن پبلی کیشنز)

fmri@research.com.pk

# اِجمالی فہرست

| عنوانات | صفحات |
| --- | --- |

# فہرس

| مشتملات | صفحہ |
|---|---|

| صفحہ | مشتملات |
| --- | --- |
| ۱۰۶ | ۱۰۔ عرفات و مزدلفہ میں ظہرین و مغربین کی ادائیگی سنتِ مصطفیٰ ﷺ ہے |
| ۱۰۸ | ۱۱۔ قربانی ذبحِ اسماعیل علیہ السلام کی یاد ہے |
| ۱۰۹ | قربانی کے جانور شعائر اللہ ہیں |
| ۱۱۰ | ۱۲۔ کنکریاں مارنے کا عمل سنتِ ابراہیمی علیہ السلام ہے |
| ۱۱۵ | ایک اِعتراض اور اُس کا جواب |
| | باب دُوُم |
| ۱۱۹ | واقعاتِ مسرت وغم کی یاد |
| ۱۲۲ | ۱۔ یومِ موسیٰ علیہ السلام منانے کی ہدایت |
| ۱۲۳ | ۲۔ یومِ نوح علیہ السلام کی یاد منانا |
| ۱۲۴ | ۳۔ یومِ تکمیلِ دین بہ طورِ عید منانا |
| ۱۲۵ | ۴۔ مقامِ حجر سے گزرتے وقت حضور ﷺ کی ہدایات |
| ۱۲۶ | (۱) مقامِ حجر پر قومِ ثمود کے کنویں سے پانی پینے کی ممانعت |
| ۱۲۷ | (۲) حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی کے مشرب سے پانی پینے کا حکم |
| ۱۲۹ | (۳) حضرت صالح علیہ السلام سے منسوب اونٹنی کی یاد |

| مشتملات | صفحہ |
| --- | --- |
| (۴) قومِ ثمود پر عذاب کے تصور سے کیفیاتِ غم وارِد کرنے کا حکم | ۱۳۰ |
| (۵) وادئ حجر سے گزرتے وقت خود حضور ﷺ کا عملِ مبارک | ۱۳۳ |
| توجہ طلب نکات | ۱۳۵ |
| ۵۔ اَصحابِ فیل پر عذاب کا تصور اور وادئ مُحَسِّر سے جلدی گزرنے کا حکم | ۱۳۷ |
| ۶۔ سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ پر کیفیتِ غم طاری ہو جانا | ۱۴۲ |
| باب سوُم | |
| قرآن ...... تذکرۂ میلادِ اَنبیاء | ۱۴۵ |
| میلاد نامہ کا پس منظر | ۱۴۷ |
| تذکارِ اَنبیاء سنتِ اِلٰہیہ ہے | ۱۴۸ |
| میلادِ انبیاء علیھم السلام کی اہمیت | ۱۵۶ |
| ۱۔ میلاد نامۂ آدم علیہ السلام | ۱۵۸ |
| ۲۔ میلاد نامۂ موسیٰ علیہ السلام | ۱۶۰ |
| ۳۔ میلاد نامۂ مریم علیھا السلام | ۱۶۳ |
| ۴۔ میلاد نامۂ یحییٰ علیہ السلام | ۱۶۷ |

| مشتملات | صفحہ |
|---|---|
| ۵۔ میلاد نامۂ عیسیٰ علیہ السلام | ۱۷۲ |
| ۶۔ میلاد نامۂ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | ۱۷۶ |
| میلاد نامہ اَنبیاء سے میلاد نامہ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک | ۱۸۱ |
| **باب چہارُم** | |
| **جشنِ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا قرآن حکیم سے اِستدلال** | ۱۸۵ |
| ۱۔ جشنِ نزولِ قرآن سے اِستدلال | ۱۸۹ |
| شبِ میلاد اور شبِ قدر کا تقابل | ۱۹۰ |
| ۲۔ جشنِ نزولِ خوانِ نعمت سے اِستدلال | ۱۹۷ |
| ۳۔ جشنِ آزادی منانے سے اِستدلال | ۱۹۸ |
| تہذیبی تسلسل کا اَہم تقاضا | ۲۰۰ |
| ۴۔ نعمتوں پر خوشی منانا سنتِ انبیاء علیہم السلام ہے | ۲۰۱ |
| قابلِ غور نکتہ | ۲۰۲ |
| ۵۔ میلادِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خوشیاں منانے کا حکمِ خداوندی | ۲۰۳ |
| (۱) لفظ قُلْ میں مضمر قرآنی فلسفہ | ۲۰۴ |
| (i) اِیمان باللہ سے پہلے اِیمان بالرسالت کی ناگزیریت | ۲۰۵ |

| مشتملات | صفحہ |
| --- | --- |

| مشتملات | صفحہ |
|---|---|
| ۲۵۔ اِمام یوسف بن علی بن زُریق الشامی | ۳۵۸ |
| ۲۶۔ اِمام محمد بن یوسف الصالحی الشامی (م ۹۴۲ھ) | ۳۶۰ |
| ۲۷۔ شیخ الاسلام ابن حجر ہیتمی المکی (۹۰۹۔۹۷۳ھ) | ۳۶۰ |
| ۲۸۔ امام محمد بن جار اللہ بن ظہیرہ الحنفی (م ۹۸۶ھ) | ۳۶۱ |
| ۲۹۔ علامہ قطب الدین الحنفی (م ۹۸۸ھ) | ۳۶۳ |
| ۳۰۔ ملا علی القاریؒ کی تحقیق (م ۱۰۱۴ھ) | ۳۶۵ |
| ۳۱۔ حضرت مجدد الف ثانی (۹۷۱۔۱۰۳۴ھ) | ۳۶۸ |
| ۳۲۔ اِمام علی بن اِبراہیم الحلبی (۹۷۵۔۱۰۴۴ھ) | ۳۶۹ |
| ۳۳۔ شیخ عبد الحق محدث دہلوی (۹۵۸۔۱۰۵۲ھ) | ۳۶۹ |
| ۳۴۔ اِمام محمد الزرقانی (۱۰۵۵۔۱۱۲۲ء) | ۳۷۲ |
| ۳۵۔ شاہ عبد الرحیم دہلوی (۱۰۵۴۔۱۱۳۱ھ) | ۳۷۴ |
| ۳۶۔ شیخ اِسماعیل حقی (۱۰۶۳۔۱۱۳۷ھ) | ۳۷۵ |
| ۳۷۔ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی (۱۱۱۴۔۱۱۷۴ھ) | ۳۷۵ |
| ۳۸۔ شاہ عبد العزیز محدث دہلوی (۱۱۵۹۔۱۲۳۹ھ) | ۳۷۷ |
| ۳۹۔ شیخ عبد اللہ بن محمد بن عبد الوہاب نجدی (۱۱۶۵۔۱۲۴۲ھ) | ۳۷۷ |

| صفحہ | مشتملات |
|---|---|

| مشتملات | صفحہ |
|---|---|

| مشتملات | صفحہ |
|---|---|
| ۱۔ اَحکامِ شریعت کا بیان | ۵۱۹ |
| ۲۔ تذکارِ خصائلِ مصطفیٰ ﷺ | ۵۱۹ |
| ۳۔ تذکارِ شمائلِ مصطفیٰ ﷺ | ۵۲۰ |
| ۴۔ تذکارِ خصائص و فضائلِ مصطفیٰ ﷺ | ۵۲۱ |
| ۵۔ ذکرِ وِلادت اور روحانی آثار و علائم کا تذکرہ | ۵۲۵ |
| **فصل سوُم** | |
| **مدحت و نعتِ رسول ﷺ** | **۵۲۷** |
| ۱۔ قرآن میں نعتِ مصطفیٰ ﷺ | ۵۲۹ |
| ۲۔ حضور ﷺ نے خود اپنی نعت سنی | ۵۴۱ |
| (۱) حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ سے نعت سننا | ۵۴۱ |
| (۲) حضرت اَسود بن سریع رضی اللہ عنہ سے نعت سننا | ۵۴۶ |
| (۳) حضرت عبد اللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ سے نعت سننا | ۵۴۷ |
| (۴) حضرت عامر بن اَکوع رضی اللہ عنہ سے مجمع عام میں نعتیہ اَشعار سننا | ۵۴۹ |
| (۵) حضرت عباس بن عبد المطلب رضی اللہ عنہ سے نعت سننا | ۵۵۱ |
| (۶) حضرت کعب رضی اللہ عنہ سے نعت سننا اور آپ ﷺ کا اُنہیں چادر عطا فرمانا | ۵۵۳ |

| مشتملات | صفحہ |
|---|---|
| (۷) حضرت نابغہ جعدی رضی اللہ عنہ سے نعت سننا | ۵۵۶ |
| (۸) اَنصار کی بچیوں کی دف پر نعت خوانی | ۵۵۷ |
| (۹) امام بوصیری رحمۃ اللہ علیہ کو نعتیہ قصیدہ لکھنے پر بارگاہِ مصطفیٰ ﷺ سے چادر اور شفایابی کا تحفہ عطا ہوا | ۵۵۹ |
| حضور ﷺ کے ثناء خواں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی فہرست | ۵۶۱ |
| **فصل چہارُم** | |
| **صلوٰۃ وسلام** | **۵۷۳** |
| ۱۔ حضور ﷺ پر صلوٰۃ وسلام بھیجنا اللہ تعالیٰ کی سنت اور حکم ہے | ۵۷۵ |
| ۲۔ سلام کی اَہمیت | ۵۷۷ |
| ۳۔ سلام کی مستقل حیثیت | ۵۸۳ |
| (۱) حمد کی قبولیت بہ واسطۂ سلام | ۵۸۴ |
| (۲) تشہد میں سلام | ۵۸۵ |
| (۳) صلوٰۃ کے بعد سلام بھیجنے کا حکمِ نبوی ﷺ | ۵۸۶ |
| ۴۔ درود وسلام کی بارگاہِ مصطفیٰ ﷺ میں رسائی | ۵۸۷ |
| (۱) درود وسلام کا بارگاہِ مصطفیٰ ﷺ میں براہِ راست پہنچنا | ۵۸۸ |

| صفحہ | مشتملات |
|---|---|
| ۵۹۱ | (۲) درود و سلام براہِ راست حضور ﷺ سماعت کرتے ہیں |
| ۵۹۳ | (۳) حضور ﷺ سلام کا جواب بھی عطا فرماتے ہیں |
| ۵۹۴ | (۴) ملائکہ کا بارگاہِ مصطفیٰ ﷺ میں سلام پیش کرنا |
| | **فصل پنجم** |
| ۵۹۹ | **قیام** |
| ۶۰۱ | ۱۔ کیا قیام صرف اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے لیے خاص ہے؟ |
| ۶۰۲ | (۱) عبادت کی مختلف حالتیں فی نفسہٖ عبادت نہیں |
| ۶۰۳ | (۲) قیام عبادت ہے تو نماز کی باقی حالتیں کیا ہیں؟ |
| ۶۰۴ | (۳) کس طرح کا قیام عبادت ہے؟ |
| ۶۰۴ | ۲۔ قیام اَز رُوئے سنت جائز ہے |
| ۶۰۵ | ۳۔ اَقسامِ قیام |
| ۶۰۵ | (۱) قیامِ اِستقبال |
| ۶۰۷ | (۲) قیامِ محبت |
| ۶۰۹ | (۳) قیامِ فرحت |
| ۶۱۲ | (۴) قیامِ تعظیم |

| صفحہ | مشتملات |
|---|---|
| ٦١٢ | (ا) قیامِ اِستقبال اور قیامِ تعظیم میں فرق |
| ٦١٣ | (ب) صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا حضور ﷺ کے لیے تعظیماً قیام کا معمول |
| ٦١٦ | (ج) نماز اللہ کے لیے اور اِقامت مصطفیٰ ﷺ کے لیے |
| ٦٢٥ | (۵) قیامِ اِکرامِ اِنسانی |
| ٦٢٨ | (٦) قیامِ ذکر |
| ٦٣٠ | ذکرِ مصطفیٰ ﷺ ذکرِ خدا ہے |
| ٦٣١ | (۷) قیامِ صلوٰۃ و سلام |
| ٦٣٣ | (ا) صلوٰۃ کا معنی ...... درود و سلام |
| ٦٣٥ | (ب) صلوٰۃ کے لغوی معانی |
| ٦٣٦ | (ج) لغوی معانی کا اِطلاق |
| ٦٤٠ | قیامِ میلاد لمحہ موجود میں آپ ﷺ کی تشریف آوری کے لیے نہیں ہوتا |
| ٦٤٢ | قیامِ میلاد دراصل قیامِ فرحت و مسرت ہے |
| ٦٤٤ | ممانعتِ قیام کے اَسباب |
| | فصل ششم |
| ٦٤٧ | اِہتمامِ چراغاں |
| ٦٥١ | اُتر آئے ستارے قمقمے بن کر |

| مشتملات | صفحہ |
|---|---|

| مشتملات | صفحہ |
|---|---|
| ۲۔ بدعتِ سیئہ کی اقسام | ۴۳۹ |
| (۱) بدعتِ محرّمہ | ۴۳۹ |
| (۲) بدعتِ مکروہہ | ۴۳۹ |
| تقسیمِ بدعت پر متنِ حدیث سے اِستشہاد | ۴۳۹ |
| قرآن و حدیث میں جشنِ میلاد کی اَصل موجود ہے | ۴۴۲ |
| جمہور اُمت گمراہی پر جمع نہیں ہوسکتی | ۴۴۲ |
| دین کی اَصل روح کو سمجھنا ضروری ہے | ۴۴۷ |
| باب یازدہم | |
| **جشنِ میلاد النبی ﷺ کی اِعتقادی حیثیت** | **۴۴۹** |
| ۱۔ میلاد النبی ﷺ کی اِصطلاح کا اِستعمال | ۴۵۱ |
| (۱) کتبِ لغت میں لفظِ میلاد کا اِستعمال | ۴۵۲ |
| (۲) کتبِ اَحادیث و سیر میں لفظِ میلاد کا اِستعمال | ۴۵۲ |
| (۳) تصانیف میں لفظِ میلاد کا اِستعمال | ۴۵۶ |
| ۲۔ جشنِ میلاد النبی ﷺ عیدِ مسرّت ہے عیدِ شرعی نہیں | ۴۵۷ |
| ۳۔ بیانِ فضائل و میلادِ مصطفیٰ ﷺ میں اَئمہ حدیث کا اُسلوب | ۴۶۰ |

| صفحہ | مشتملات |
|---|---|
| ۷۶۳ | کتاب المناقب کی ترتیبِ اَبواب میں اِمام ترمذی کا اُسلوب |
| ۷۶۶ | ۴۔ بیانِ فضائل و میلادِ مصطفیٰ ﷺ میں سیرت و تاریخ نگاروں کا اُسلوب |
| ۷۶۹ | ۵۔ میلاد النبی ﷺ پر شرعی دلیل طلب کرنے والوں کی خدمت میں |
| ۷۷۳ | ۶۔ میلاد منانا عملِ توحید ہے |
| ۷۷۴ | ۷۔ جشنِ میلاد النبی ﷺ پر خرچ کرنا اِسراف نہیں |
| ۷۷۷ | ۸۔ شوکت و عظمتِ اِسلام کے لیے اِنتظامات |
| ۷۷۹ | ۹۔ محافلِ میلاد کے اِنعقاد کے تقاضے |
| ۷۸۲ | ۱۰۔ اِصلاح طلب پہلو |
| ۷۸۵ | ۱۱۔ اِفراط و تفریط سے اِجتناب کی ضرورت |
| ۷۸۷ | ❁ مآخذ و مراجع |

# پیش لفظ

حسنِ مطلق نے اَزل سے اِس کائنات کو اِس قدر دِل کش و رَعنا اور حسن و جمال کی جلوہ آرائیوں کا مرقع بنایا ہے کہ اس کے جاذبِ نظر ماحول میں اِنساں بے اِختیار گم ہوجاتا ہے۔ عالمِ آفاق کے خارجی مظاہر قدم قدم پر دامن کشِ دل ہوتے ہیں۔ اگر چشمِ بصیرت سے دیکھا جائے تو اِن مظاہرِ کائنات کی اَصل نورِ محمدی ﷺ ہے جو اَمرِ کُنْ کا نقشِ اَوّل ہے۔ ربِ کائنات نے اپنے حبیبِ مکرّم سیدنا محمد مصطفیٰ ﷺ کو اپنی ذات کا مظہرِ کامل بنا کر کائنات میں مبعوث فرمایا ہے۔ آپ ﷺ کا ظہورِ بشری بارہ ربیع الاوّل کو حضرت عبد اللہ رضی اللہ عنہ کے گھر سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا کی گود میں ہوا، جس سے تاریخِ عالم ایک ایسے دور میں داخل ہوئی جس نے نئی تہذیب و تمدن کو جنم دیا اور کہولت و فرسودگی کے تمام آثار دیکھتے ہی دیکھتے ماند پڑ گئے، صنم کدۂ جہاں سے شرک و اِلحاد اور کفر و جہالت کی تمام ظلمتیں مٹ گئیں، شبستانِ عالم میں توحیدِ باری کی ایسی شمع روشن ہوئی جس سے تشکیک و گمراہی کے سارے اندھیرے اپنی موت مرگئے۔

ذکرِ مصطفیٰ ﷺ اَزل تا اَبد جاری و ساری ہے۔ اللہ رب العزت نے آپ ﷺ کا چرچا آپ ﷺ کو وجود میں لانے سے بھی بہت پہلے کر دیا تھا۔ عرشِ بریں پر اپنے نام کے ساتھ آپ ﷺ کا نام رقم کیا۔ جنت کے پتے پتے پر آپ ﷺ کا اِسمِ گرامی جلوہ گر رہا۔ فرشتے آپ ﷺ کا نام جپتے رہے۔ آج اگر اُمتِ مسلمہ آپ ﷺ کی ولادت باسعادت کے واقعات کو تصوّر و تخیل میں لا کر آپ ﷺ کی آمد کی خوشی میں محافل کا اِنعقاد کرتی ہے تو یہ اُسی نوری سلسلہ کی ایک کڑی ہے جو اَزل تا اَبد جاری رہے گا۔ یہ محبوب و پسندیدہ عمل ہے۔ لہٰذا آپ ﷺ کے میلاد کی خوشی میں ضیافت کرنا، صدقہ و خیرات کرنا، روشنیوں کا اِہتمام کرنا، قمقمے روشن کرنا، مشعل بردار جلوس نکالنا اور دل کھول

کر خرچ کرنا بارگاہِ اِلٰہی میں مقبول اور اُس کی رضا کا باعث ہے۔ اُمتی حضور ﷺ کی ولادت پر خوش ہوں گے تو اللہ تعالیٰ اُن سے خوش ہوگا۔

زیرِ نظر کتاب، شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری مد ظلّہ العالی کے اِس موضوع پر ہونے والے پُرمغز خطابات و دروس سے مدوّن کی گئی ہے، جسے بجا طور پر اِس موضوع کا اِنسائیکلوپیڈیا کہا جا سکتا ہے۔ اِن خطبات و دروس میں حضرت شیخ الاسلام مد ظلّہ العالی نے میلاد النبی ﷺ کے مختلف پہلوؤں پر قرآن وسنت، آثارِ صحابہ اور اَقوالِ اَئمہ ومحدّثین کی روشنی میں اِنتہائی جامع اور سیر حاصل بحث کی ہے۔ یوں پہلی مرتبہ میلاد النبی ﷺ پر دلائلِ شرعیہ اس حسنِ ترتیب سے یکجا ہوگئے ہیں اور اِس ضخیم کتاب کی صورت میں اہلِ علم و دانش کی خدمت میں پیش کیے جا رہے ہیں۔ اِس کتاب کی اَہمیت و افادیت اور علمی ثقاہت کا اندازہ اس کے مطالعہ کے بعد ہی لگایا جاسکے گا۔

یہاں یہ وضاحت ضروری ہے کہ قبل ازیں اِس موضوع پر حضرت شیخ الاسلام کی تصنیف ''جشن میلاد النبی ﷺ کی شرعی حیثیت'' ایک طویل عرصہ تک طبع ہوتی اور عوامی و علمی حلقوں میں پسند کی جاتی رہی۔ اِس کتاب کو آپ کے دروس وخطبات سے محترم ڈاکٹر علی اَکبر الازہری نے مرتب کیا تھا، تاہم اب اس کی منتخب اَبحاث کتاب ہٰذا میں ضم کر دی گئی ہیں۔ کتاب ہٰذا کی ترتیب و تدوین میں محترم محمد تاج الدین کالامی اور پروف خوانی میں محترم محمد وسیم الشّحمی کی معاونت بھی شامل رہی ہے۔

اللہ تعالیٰ ہمیں اپنے حبیبِ مکرّم ﷺ کے نعلین مقدّسہ کی خیرات عطا فرمائے اور آپ ﷺ کے میلاد پاک کے فیوضات سے نوازے۔ (آمین بجاہِ سید المرسلین ﷺ)۔

محمد علی قادری
(سینئر رِیسرچ اسکالر)
فرید ملّت رحمۃ اللہ علیہ رِیسرچ اِنسٹی ٹیوٹ، لاہور
۱۵ صفر المظفر، ۱۴۲۸ھ بمطابق ۵ مارچ، ۲۰۰۷ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم

”فرما دیجئے: (یہ سب کچھ) اللہ کے فضل اور اُس کی رحمت کے باعث ہے (جو بعثتِ محمدی ﷺ کے ذریعے تم پر ہوا ہے) پس مسلمانوں کو چاہئے کہ اس پر خوشیاں منائیں، یہ (خوشی منانا) اس سے کہیں بہتر ہے جسے وہ جمع کرتے ہیں○“

(القرآن، یونس، ۱۰: ۵۸)

# اِبتدائیہ

جشنِ میلاد النبی ﷺ حضور نبی اکرم ﷺ کی ولادت باسعات کی تاریخی خوشی میں مسرت و شادمانی کا اظہار ہے اور یہ ایسا مبارک عمل ہے جس سے ابو لہب جیسے کافر کو بھی فائدہ پہنچتا ہے۔ اگر ابو لہب جیسے کافر کو میلاد النبی ﷺ کی خوشی میں ہر پیر کو عذاب میں تخفیف نصیب ہوسکتی ہے تو اُس مومن مسلمان کی سعادت کا کیا ٹھکانا ہوگا جس کی زندگی میلاد النبی ﷺ کی خوشیاں منانے میں بسر ہوتی ہو۔

حضور سرورِ کائنات ﷺ خود بھی اپنے یومِ ولادت کی تعظیم فرماتے اور اِس کائنات میں اپنے ظہور وجود پر سپاس گزار ہوتے ہوئے پیر کے دن روزہ رکھتے۔ آپ ﷺ کا اپنے یوم ولادت کی تعظیم و تکریم فرماتے ہوئے تحدیثِ نعمت کا شکر بجا لانا حکم خداوندی تھا کیوں کہ حضور نبی اکرم ﷺ ہی کے وجودِ مسعود کے تصدق و توسل سے ہر وجود کو سعادت ملی ہے۔

جشنِ میلاد النبی ﷺ کا عمل مسلمانوں کو حضور نبی اکرم ﷺ پر درود و سلام جیسے اَہم فرائض کی رغبت دلاتا ہے اور قلب و نظر میں ذوق و شوق کی فضاء ہموار کرتا ہے۔ صلوۃ و سلام بذات خود شریعت میں بے پناہ نوازشات و برکات کا باعث ہے۔ اس لیے جمہور اُمت نے میلاد النبی ﷺ کا اِنعقاد مستحسن سمجھا۔

سیرتِ طیبہ کی اَہمیت اُجاگر کرنے اور جذبۂ محبتِ رسول ﷺ کے فروغ کے لیے محفلِ میلاد کلیدی کردار ادا کرتی ہے۔ اِسی لیے جشنِ میلاد النبی ﷺ میں فضائل، شمائل، خصائل اور معجزاتِ سید المرسلین ﷺ کا تذکرہ اور اُسوۂ حسنہ کا بیان ہوتا ہے۔

جشنِ میلاد النبی ﷺ کا ایک اَہم مقصد محبت و قربِ رسول اللہ ﷺ کا حصول وفروغ اور آپ ﷺ کی ذاتِ گرامی سے مسلمانوں کے تعلق کا اِحیاء ہے اور یہ اِحیاء منشاءِ شریعت ہے۔

حضور نبی اکرم ﷺ کے فضائل و کمالات کی معرفت ایمان باللہ اور ایمان بالرسالت میں اِضافہ کا محرک بنتی ہے۔ آپ ﷺ کی تعظیم وتوقیر ایمان کا پہلا بنیادی تقاضا ہے اور میلادِ مصطفیٰ ﷺ کے سلسلہ میں مسرت و شادمانی کا اظہار کرنا، محافلِ ذکر و نعت کا انعقاد کرنا اور کھانے کا اہتمام کرنا اللہ تعالیٰ کے حضور شکر گزاری کے سب سے نمایاں مظاہر میں سے ہے۔ اللہ تعالیٰ نے حضور نبی اکرم ﷺ کو ہمارے لیے مبعوث فرما کر ہمیں اپنے بے پایاں احسانات وعنایات اور نوازشات کا مستحق ٹھہرایا ہے۔ اس لیے اللہ تعالیٰ نے اس احسانِ عظیم کو جتلایا ہے۔

جس طرح ماہِ رمضان المبارک کو اللہ رب العزت نے قرآن حکیم کی عظمت و شان کے طفیل دیگر تمام مہینوں پر امتیاز عطا فرمایا ہے اُسی طرح ماہ ربیع الاول کے اِمتیاز اور اِنفرادیت کی وجہ بھی اس میں صاحبِ قرآن کی تشریف آوری ہے۔ یہ ماہ مبارک حضور نبی اکرم ﷺ کی ولادت با سعادت کے صدقے جملہ مہینوں پر نمایاں فضیلت اور امتیاز کا حامل ہے۔ شبِ میلادِ رسول ﷺ لیلۃ القدر سے بھی افضل ہے۔ لیلۃ القدر میں نزولِ قرآن ہوا تو شبِ میلاد میں صاحبِ قرآن کی آمد ہوئی۔ لیلۃ القدر کی فضیلت اس لیے ہے کہ وہ نزولِ قرآن اور نزولِ ملائکہ کی رات ہے اور نزولِ قرآن قلبِ مصطفیٰ ﷺ پر ہوا ہے۔ اگر حضور نبی اکرم ﷺ نہ ہوتے تو نہ قرآن ہوتا، نہ شبِ قدر ہوتی، نہ کوئی اور رات ہوتی۔ یہ ساری فضیلتیں اور عظمتیں میلادِ مصطفیٰ ﷺ کا صدقہ ہیں۔ پس شبِ میلاد النبی ﷺ شبِ قدر سے بھی افضل ہے۔

اس کائناتِ انسانی پر اللہ رب العزت نے بے حد وحساب احسانات و انعامات فرمائے۔ انسان پر بے پایاں نوازشات اور مہربانیاں کیں اور یہ سلسلہ ابد الاباد تک جاری و

ساری رہے گا۔ ذاتِ باری تعالیٰ نے ہمیں لاتعداد نعمتوں سے نوازا جن میں سے ہر نعمت دوسری سے بڑھ کر ہے لیکن اس نے کبھی کسی نعمت پر احسان نہیں جتلایا۔ اللہ تعالیٰ نے ہمیں لذت و توانائی سے بھرپور طرح طرح کے کھانے عطا کیے مگر اس کا کوئی احسان نہیں جتلایا، پینے کے لیے خوش ذائقہ مختلف مشروبات دیے، دن رات کا ایک ایسا نظام الاوقات دیا جو سکون و آرام فراہم کرنے کے ساتھ ساتھ ہماری ضروریاتِ زندگی کی کفالت کرتا ہے، سمندروں، پہاڑوں اور خلائے بسیط کو ہمارے لیے مسخر کر دیا، ہمیں اشرف المخلوقات بنایا اور ہمارے سر پر بزرگی و عظمت کا تاج رکھا؛ والدین، بہن، بھائی اور اولاد جیسی نعمتوں کی اَرزانی فرمائی؛ عالمِ اَنفس و آفاق کو اپنی ایسی عطاؤں اور نوازشوں سے فیض یاب کیا کہ ہم ان کا ادراک کرنے سے بھی قاصر ہیں لیکن ان سب کے باوجود اس نے بطور خاص ایک بھی نعمت کا احسان نہیں جتلایا کہ وہ رب العالمین ہونے کے اعتبار سے بلاتمیز مومن و کافر سب پر یکساں شفیق ہے اور اس کا دامنِ عاطفت ہر ایک کو اپنے سایہ رحمت میں رکھے ہوئے ہے۔ لیکن ایک نعمت ایسی تھی کہ خدائے بزرگ و برتر نے جب اسے اپنے حریمِ کبریائی سے نوعِ اِنسانی کی طرف بھیجا تو پوری کائناتِ نعمت میں صرف اس پر اپنا اِحسان جتلایا اور اس کا اظہار بھی عام پیرائے میں نہیں کیا بلکہ اہلِ ایمان کو اس کا احساس دلایا۔ مومنین سے روئے خطاب کر کے ارشاد فرمایا:

**لَقَدْ مَنَّ اللهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ۔**(۱)

’’بے شک اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں پر بڑا احسان فرمایا کہ اُن میں اُنہی میں سے عظمت والا رسول (ﷺ) بھیجا۔‘‘

اِسلام میں اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی نعمتوں اور اُس کے فضل و کرم پر شکر بجا لانا تقاضائے عبودیت و بندگی ہے، لیکن قرآن نے ایک مقام پر اس کی جو حکمت بیان فرمائی ہے وہ خاصی معنی خیز ہے۔ ارشاد فرمایا:

---

(۱) القرآن، آل عمران، ۳: ۱۶۴

لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَأَزِيْدَنَّكُمْ وَلَئِنْ كَفَرْتُمْ إِنَّ عَذَابِيْ لَشَدِيْدٌ ○[1]

''اگر تم شکر ادا کرو گے تو میں تم پر (نعمتوں میں) ضرور اِضافہ کروں گا اور اگر تم ناشکری کرو گے تو میرا عذاب یقیناً سخت ہے ○''

اِس آیہ کریمہ کی رُو سے نعمتوں پر شکر بجا لانا مزید نعمتوں کے حصول کا پیش خیمہ بن جاتا ہے۔ پھر نعمتوں پر شکرانہ صرف اُمتِ محمدیہ ﷺ پر ہی واجب نہیں بلکہ اُممِ سابقہ کو بھی اس کا حکم دیا جاتا رہا۔ سورۃ البقرہ کی آیت نمبر ۴۷ میں بنی اسرائیل کو وہ نعمت یاد دلائی گئی جس کی بدولت انہیں عالم پر فضیلت حاصل ہوگئی اور پھر اس قوم کو فرعونی دور میں ان پر ٹوٹنے والے ہول ناک عذاب کی طرف متوجہ کیا گیا جس سے رہائی ان کے لیے ایک عظیم نعمت کی صورت میں سامنے آئی۔ اِس کے بعد فرمایا:

وَإِذْ نَجَّيْنٰكُمْ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ يَسُوْمُوْنَكُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ۔[2]

''اور (اے آلِ یعقوب! اپنی قومی تاریخ کا وہ واقعہ بھی یاد کرو) جب ہم نے تمہیں قومِ فرعون سے نجات بخشی جو تمہیں اِنتہائی سخت عذاب دیتے تھے۔''

اِس قرآنی اِرشاد کی روشنی میں غلامی و محکومی کی زندگی سے آزادی بہت بڑی نعمت ہے جس پر شکر بجا لانا آنے والی نسلوں پر واجب ہے۔ اِس سے اِستدلال کرتے ہوئے ہم پر یہ ذمہ داری عائد ہوتی ہے کہ قومی آزادی کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا کی ہوئی نعمتِ غیر مترقبہ سمجھیں اور اس پر شکرانہ ادا کریں۔ مذکورہ بالا آیت کریمہ اِس اَمر پر شاہد ہے کہ نعمت کے شکرانے کے طور پر باقاعدگی کے ساتھ بالاہتمام خوشی و مسرت کا اظہار اس لیے بھی ضروری ہے کہ آئندہ نسلوں کو اِس نعمت کی قدر و قیمت اور اَہمیت سے آگاہی ہوتی رہے۔

---

(۱) إبراهيم، ۱۴: ۷

(۲) البقرة، ۲: ۴۹

یوں تو اِنسان سارا سال نعمتِ اِلٰہی پر خدا کی ذات کریمہ کا شکر ادا کرتا رہتا ہے لیکن جب گردشِ اَیام سے وہ دن دوبارہ آتا ہے جس میں من حیث القوم اس پر اللہ تعالیٰ کا کرم ہوا اور مذکورہ نعمت اس کے شریک حال ہوئی تو خوشی کی کیفیات خود بخود جشن کی صورت اختیار کر لیتی ہیں۔ قرآن مجید میں جا بجا اس کا تذکرہ ہے کہ جب بنی اسرائیل کو فرعونی ظلم و ستم اور اس کی چیرہ دستیوں سے آزادی ملی اور وہ نیل کی طوفانی موجوں سے محفوظ ہوکر وادئ سینا میں پہنچے تو وہاں ان کا سامنا شدید گرمی اور تیز چلچلاتی دھوپ سے ہوا تو ان پر بادلوں کا سائبان کھڑا کر دیا گیا۔ یہ ایک ایسی نعمت تھی جس کا ذکر اس آیہ کریمہ میں کیا گیا ہے:

وَظَلَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْغَمَامَ وَاَنْزَلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰی۔(۱)

''اور (یاد کرو) جب (تم فرعون کے غرق ہونے کے بعد شام کو روانہ ہوئے اور وادئ تِیہ میں سرگرداں پھر رہے تھے تو) ہم نے تم پر بادل کا سایہ کیے رکھا اور ہم نے تم پر مَنّ و سلوٰی اتارا۔''

قرآن مجید نے دیگر مقامات پر خاص خاص نعمتوں کا ذکر کرکے ان ایام کے حوالے سے انہیں یاد رکھنے کا حکم دیا ہے۔ پھر نعمتوں پر خوشی و مسرت کا اظہار کرنا سنت انبیاء علیہم السلام بھی ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے جب اپنی قوم کے لیے نعمتِ مائدہ طلب کی تو اپنے رب کے حضور یوں عرض گزار ہوئے:

رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ۔(۲)

''اے ہمارے رب! ہم پر آسمان سے خوانِ (نعمت) نازل فرما دے کہ (اس

(۱) القرآن، البقرة، ۲: ۵۷

(۲) القرآن، المائدة، ۵: ۱۱۴

کے اترنے کا دن) ہمارے لیے عید (یعنی خوشی کا دن) ہوجائے ہمارے اگلوں کے لیے (بھی) اور ہمارے پچھلوں کے لیے (بھی) اور (وہ خوان) تیری طرف سے (تیری قدرتِ کاملہ کی) نشانی ہو۔‘‘

قرآن مجید نے اس آیہ کریمہ کے ذریعے اپنے نبی کے حوالے سے اُمتِ مسلمہ کو یہ تصور دیا ہے کہ جس دن نعمتِ اِلٰہی کا نزول ہوا اس دن جشن منانا شکرانۂ نعمت کی مستحسن صورت ہے۔ اِس آیت سے یہ مفہوم بھی مترشح ہے کہ کسی نعمت کے حصول پر خوشی وہی مناتے ہیں جن کے دل میں اپنے نبی کی محبت جاگزیں ہوتی ہے اور وہ اِس کے اِظہار میں نبی کے ساتھ شریک ہوتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ کی کسی نعمت پر شکر بجالانے کا ایک معروف طریقہ یہ بھی ہے کہ انسان حصولِ نعمت پر خوشی کا اظہار کرنے کے ساتھ اس کا دوسروں کے سامنے ذکر بھی کرتا رہے کہ یہ بھی شکرانۂ نعمت کی ایک صورت ہے اور ایسا کرنا قرآن حکیم کے اس ارشاد سے ثابت ہے:

وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّکَ فَحَدِّثْ○(۱)

’’اور اپنے رب کی نعمتوں کا (خوب) تذکرہ کریں○‘‘

اِس میں پہلے ذکرِ نعمت کا حکم ہے کہ اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ نعمت کو دل و جان سے یاد رکھا جائے اور زبان سے اس کا ذکر کیا جائے لیکن یہ ذکر کسی اور کے لیے نہیں فقط اللہ تعالیٰ کے لیے ہو۔ اس کے بعد تحدیثِ نعمت کا حکم دیا کہ کھلے بندوں مخلوقِ خدا کے سامنے اس کو یوں بیان کیا جائے کہ نعمت کی اَہمیت لوگوں پر عیاں ہوجائے۔ یہاں یہ واضح رہے کہ ذکر کا تعلق اللہ تعالیٰ سے اور تحدیثِ نعمت کا تعلق مخلوق سے ہے کیوں کہ اس کا زیادہ سے زیادہ لوگوں میں چرچا کیا جائے جیسا کہ قرآن مجید میں ارشاد ہوا:

---

(۱) الضحی، ۹۳: ۱۱

فَاذْكُرُوْنِيْٓ اَذْكُرْكُمْ وَاشْكُرُوْا لِيْ وَلَا تَكْفُرُوْنِ ○[۱]

’’سو تم مجھے یاد کیا کرو میں تمہیں یاد رکھوں گا اور میرا شکر ادا کیا کرو اور (میری نعمتوں کا) اِنکار نہ کیا کرو ○‘‘

اس آیۂ کریمہ میں تلقین کی گئی ہے کہ خالی ذکر ہی نہ کرتے رہو بلکہ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا ذکر شکرانے کے ساتھ ایسے کرو کہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ خلقِ خدا بھی اس کو سنے۔ اس پر مستزاد اظہارِ تشکر کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ نعمت پر خوشی کا اظہار جشن اور عید کی صورت میں کیا جائے۔ اُممِ سابقہ بھی جس دن کوئی نعمت انہیں میسر آتی اس دن کو بطورِ عید مناتی تھیں۔ قرآن مجید میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی اس دعا کا ذکر ہے جس میں وہ بارگاہِ اِلٰہی میں یوں ملتجی ہوتے ہیں:

رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا۔[۲]

’’اے ہمارے رب! ہم پر آسمان سے خوانِ (نعمت) نازل فرما دے کہ (اس کے اترنے کا دن) ہمارے لیے عید (یعنی خوشی کا دن) ہوجائے ہمارے اگلوں کے لیے (بھی) اور ہمارے پچھلوں کے لیے (بھی)۔‘‘

یہاں مائدہ جیسی عارضی نعمت پر عید منانے کا ذکر ہے۔ عیسائی لوگ آج تک اتوار کے دن اس نعمت کے حصول پر بطورِ شکرانہ عید مناتے ہیں۔ یہ ہمارے لیے لمحۂ فکریہ ہے کہ کیا نزولِ مائدہ جیسی نعمت کی ولادت و بعثتِ مصطفیٰ ﷺ سے کوئی نسبت ہوسکتی ہے؟ اس نعمتِ عظمیٰ پر تو مائدہ جیسی کروڑوں نعمتیں نثار کی جاسکتی ہیں۔

’’صحیح بخاری‘‘ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی یہ روایت ہے کہ جب ایک یہودی نے ان

(۱) البقرة، ۲: ۱۵۲

(۲) القرآن، المائدة، ۵: ۱۱۴

سے پوچھا کہ کیا آپ جس دن آیت - اَلْیَومَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ - نازل ہوئی اس دن کو بطور عید مناتے ہیں؟ اگر ہماری تورات میں ایسی آیت اترتی تو ہم اسے ضرور یومِ عید بنا لیتے۔ اس کے جواب میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ہم اس دن اور جگہ کو جہاں یہ آیت اتری تھی خوب پہچانتے ہیں۔ یہ آیت یومِ حج اور یومِ جمعۃ المبارک کو میدانِ عرفات میں اتری تھی اور ہمارے لیے یہ دونوں دن عید کے دن ہیں۔[1]

اس پر سوال کیا جاسکتا ہے کہ اگر تکمیلِ دین کی آیت کے نزول کا دن بطورِ عید منانے کا جواز ہے تو جس دن خود محسنِ انسانیت ﷺ اس دنیا میں تشریف لائے اسے بہ طور عید میلاد کیوں نہیں منایا جاسکتا؟ یہی سوال فضیلتِ یومِ جمعہ کے باب میں اَربابِ فکر و نظر کو غور کرنے کی دعوت دیتا ہے۔

رِوایات میں یہ بھی مذکور ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے اپنے میلاد کی خوشی میں بکرے ذبح کر کے ضیافت کا اہتمام فرمایا۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کی روایت کے مطابق حضور نبی اکرم ﷺ نے بعد اَز بعثت اپنا عقیقہ کیا۔ اس پر امام سیوطی (۸۴۹۔۹۱۱ھ) کا اِستدلال ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ کا عقیقہ آپ کے دادا حضرت عبدالمطلب آپ کی ولادت کے سات دن بعد کر چکے تھے اور عقیقہ زندگی میں صرف ایک بار کیا جاتا ہے۔ اس لیے آپ ﷺ نے یہ ضیافت اپنے میلاد کے لیے دی تھی عقیقہ کے لیے نہیں۔[2]

---

(۱) ۱۔ بخاری، الصحیح، کتاب الإیمان، باب زیادة الإیمان ونقصانه، ۱: ۲۵، رقم: ۴۵

۲۔ مسلم، الصحیح، کتاب التفسیر، ۴: ۲۳۱۳، رقم: ۳۰۱۷

۳۔ ترمذی، الجامع الصحیح، أبواب تفسیر القرآن، باب من سورة المائدة، ۵: ۲۵۰، رقم: ۳۰۴۳

۴۔ نسائی، السنن، کتاب الإیمان، باب زیادة الإیمان، ۸: ۱۱۴، رقم: ۵۰۱۲

(۲) تفصیلات کے لیے کتاب ہٰذا کا باب پنجم ملاحظہ کریں۔

کائنات میں حضور ﷺ سے بڑی نعمتِ اِلٰہیہ کا تصور بھی محال ہے۔ اس پر جو غیر معمولی خوشی اور سرور و اِنبساط کا اظہار کیا گیا اس کا کچھ اندازہ کتبِ سیر و تاریخ کے مطالعہ سے ہوتا ہے۔ ان کتابوں میں فضائل و شمائل اور خصائص کے حوالے سے بہت سی روایات ملتی ہیں جن سے یہ واضح ہوتا ہے کہ خود اللہ تبارک و تعالیٰ نے اپنے حبیب محمد مصطفیٰ ﷺ کی ولادت مبارکہ پر خوشی منائی۔

روایات شاہد ہیں کہ ولادتِ مصطفیٰ ﷺ کا پورا سال نادر الوقوع مظاہر اور محیر العقول واقعات کا سال تھا۔ اس میں اللہ تعالیٰ کی خصوصی رحمتوں کا نزول جاری رہا یہاں تک کہ وہ سعید ساعتیں جن کا صدیوں سے انتظار تھا گردشِ ماہ و سال کی کروٹیں بدلتے بدلتے اس لمحۂ منتظر میں سمٹ آئیں جس میں خالق کائنات کے بہترین شاہکار کو منصۂ شہود پر بالآخر اپنے سرمدی حسن و جمال کے ساتھ جلوہ گر ہونا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب ﷺ کی دنیا میں آمد کے موقع پر اِس قدر چراغاں کیا کہ شرق تا غرب سارے آفاق روشن ہو گئے۔ حضرت عثمان بن ابی العاص رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ اُن کی والدہ نے اُن سے بیان کیا:

شهدت آمنة لمَّا وُلِدَ رسول الله ﷺ، فلمَّا ضربها المَخَاض نَظَرْتُ إلى النجوم تدلى حتى إني لأقول: إنها لتقعن عليّ. فلما ولدت خرج منها نور أضاء له البيت الذي نحن فيه والدَّار، فما شيء أنظر إليه إلا نور۔(1)

(1) ۱۔ شيباني، الآحاد والمثاني: ۱:۶۳۱، رقم: ۱۰۹۴ (أم عثمان بنت أبي العاص رضى الله عنها)
۲۔ طبراني، المعجم الكبير، ۲۵: ۱۴۷، ۱۸۶، رقم: ۳۵۵، ۴۵۷
۳۔ ماوردی، أعلام النبوة: ۲۴۷
۴۔ طبری، تاريخ الأمم والملوك، ۱: ۴۵۴
←

”جب ولادتِ نبوی ﷺ کا وقت آیا تو میں سیدہ آمنہ سلام اللہ علیہا کے پاس تھی۔ میں دیکھ رہی تھی کہ ستارے آسمان سے نیچے ڈھلک کر قریب ہو رہے ہیں یہاں تک کہ میں نے محسوس کیا کہ وہ میرے اوپر گر پڑیں گے۔ پھر جب آپ ﷺ کی ولادت باسعادت ہوئی تو سیدہ آمنہ سے ایسا نور نکلا جس سے پورا گھر جس میں ہم تھے اور حویلی جگمگ کرنے لگی اور مجھے ہر ایک شے میں نور ہی نور نظر آیا۔“

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ اُنہوں نے بارگاہِ رِسالت مآب ﷺ میں عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ کی نبوتِ مبارکہ کی شروعات کیسے ہوئی؟ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

**دعوة أبي إبراهيمَ، وبُشرى عيسى، ورأت أمي أنه يَخْرُجُ منها نور أضاءت منه قصور الشام۔**(۱)

---

...... ۵۔ بيهقي، دلائل النبوة ومعرفة أحوال صاحب الشريعة، ۱: ۱۱۱

۶۔ أبونعيم، دلائل النبوة: ۱۳۵، رقم: ۷۶

۷۔ ابن جوزی، المنتظم فی تاریخ الأمم والملوك، ۲: ۲۴۷

۸۔ ابن عساکر، تاريخ دمشق الكبير، ۳: ۷۹

۹۔ ابن عساکر، السيرة النبوية، ۳: ۴۶

۱۰۔ ابن کثیر، البداية والنهاية، ۲: ۲۶۴

۱۱۔ هيثمي، مجمع الزوائد ومنبع الفوائد، ۸: ۲۲۰

۱۲۔ ابن رجب حنبلی، لطائف المعارف فيما لمواسم العام من الوظائف: ۱۷۳

۱۳۔ عسقلانی، فتح الباری، ۶: ۵۸۳

(۱) ۱۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۵: ۲۶۲، رقم: ۲۲۳۱۵ ←

’’میں اپنے باپ ابراہیم کی دعا اور عیسیٰ کی بشارت ہوں۔ اور (میری ولادت

۲۔ ابن حبان نے ’’الصحیح (۱۴: ۳۱۳، رقم: ۶۴۰۴)‘‘ میں ایک اور سند سے انہی الفاظ پر مشتمل طویل روایت بیان کی ہے۔

۳۔ بخاری نے ’’التاریخ الکبیر (۵: ۳۴۲، رقم: ۷۰۸۰ / ۱۷۳۶)‘‘ میں مختلف سند سے انہی الفاظ پر مشتمل طویل روایت بیان کی ہے۔

۴۔ بخاری نے ’’التاریخ الأوسط (۱: ۱۳، رقم: ۳۳)‘‘ میں مختلف سند سے انہی الفاظ پر مشتمل طویل روایت بیان کی ہے۔

۵۔ ابن أبی أسامه، المسند، ۲:۸۶۷، رقم:۹۲۷

۶۔ رویاني، المسند، ۲: ۲۰۹، رقم: ۱۲۶۷

۷۔ ابن الجعد، المسند: ۴۹۲، رقم: ۳۴۲۸

۸۔ طیالسي، المسند: ۱۵۵، رقم: ۱۱۴۰

۹۔ طبراني، المعجم الکبیر، ۸: ۱۷۵، رقم: ۷۷۲۹

۱۰۔ طبرانی، مسند الشامیین، ۲: ۴۰۲، رقم: ۱۵۸۲

۱۱۔ دیلمی، الفردوس بمأثور الخطاب، ۱: ۴۶، رقم: ۱۱۳

۱۲۔ لالکائی، اعتقاد أهل السنة والجماعة، ۱: ۴۲۲، ۴۲۳، رقم: ۱۴۰۴

۱۳۔ أبو نعیم، حلیة الأولیاء وطبقات الأصفیاء، ۶: ۹۰

۱۴۔ ابن جوزی، المنتظم فی تاریخ الأمم والملوك، ۲: ۲۴۸

۱۵۔ ابن عساکر، السیرة النبویة، ۱:۱۲۷

۱۶۔ ابن کثیر، البدایة والنهایة، ۲: ۲۷۵، ۳۰۶، ۳۲۲

۱۷۔ ہیثمي نے ’’مجمع الزوائد ومنبع الفوائد (۸: ۲۲۲)‘‘ میں کہا ہے کہ اسے احمد نے روایت کیا ہے اور اس کی سند حسن ہے۔

۱۸۔ سیوطي، کفایة الطالب اللبیب فی خصائص الحبیب، ۱: ۷۹

کے وقت) میری والدہ ماجدہ نے دیکھا کہ اُن کے جسم اَطہر سے ایک نور نکلا جس سے شام کے محلات روشن ہوگئے۔‘‘

حضرت آمنہ اپنے عظیم نونہال کے واقعاتِ ولادت بیان کرتے ہوئے فرماتی ہیں:

**لما فصل منّي خرج معه نور أضاء له ما بين المشرق إلى المغرب۔**(۱)

’’جب سرورِ کائنات ﷺ کا ظہور ہوا تو ساتھ ہی ایسا نور نکلا جس سے شرق تا غرب سب آفاق روشن ہوگئے۔‘‘

ایک روایت میں سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ وقتِ ولادت اُن سے ایسا نور خارِج ہوا جس کی ضوء پاشیوں سے اُن کی نگاہوں پر شام میں بصریٰ کے محلات اور بازار روشن ہوگئے یہاں تک اُنہوں نے بصریٰ میں چلنے والے اونٹوں کی گردنیں بھی دیکھ لیں۔(۲)

---

(۱) ۱۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، ۱: ۱۰۲
۲۔ ابن جوزي، صفوة الصفوة، ۱: ۵۲
۳۔ ابن عساکر، السيرة النبوية، ۳: ۴۶
۴۔ ابن کثير، البداية والنهاية، ۲: ۲۶۴
۵۔ ابن رجب حنبلی، لطائف المعارف فيما لمواسم العام من الوظائف: ۱۷۲
۶۔ سيوطي، کفاية الطالب اللبيب فی خصائص الحبيب، ۱: ۷۹
۷۔ حلبی، إنسان العيون فی سيرة الأمين المامون، ۱: ۸۳

(۲) ۱۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، ۱: ۱۰۲
۲۔ طبرانی، المعجم الکبير، ۲۴: ۲۱۴، رقم: ۵۴۵ ←

...... ۳۔ ابن حبان، الصحیح، ۱۴: ۳۱۳، رقم: ٦۴۰۴
۴۔ عبد الرزاق، المصنف، ۵: ۳۱۸
۵۔ دارمی، السنن، ۱: ۲۰، رقم: ۱۳
٦۔ شیبانی، الآحاد والمثانی، ۳: ۵٦، رقم: ۱۳٦۹
۷۔ شیبانی، الآحاد والمثانی، ۴: ۳۹۷، رقم: ۲۴۴٦
۸۔ حاکم، المستدرك علی الصحیحین، ۲: ٦۷۳، رقم: ۴۲۳۰
۹۔ ہیثمی نے "مجمع الزوائد ومنبع الفوائد (۸: ۲۲۲)" میں کہا ہے کہ اِسے احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے، اور احمد کی بیان کردہ روایت کی اسناد حسن ہیں۔
۱۰۔ ہیثمی، موارد الظمآن إلی زوائد ابن حبان: ۵۱۲، رقم: ۲۰۹۳
۱۱۔ ابن إسحاق، السیرة النبویة، ۱: ۹۷، ۱۰۳
۱۲۔ ابن ہشام، السیرة النبویة: ۱٦۰
۱۳۔ ابن أثیر، الکامل فی التاریخ، ۱: ۴۵۹
۱۴۔ طبری، تاریخ الأمم والملوك، ۱: ۴۵۵
۱۵۔ ابن عساکر، تاریخ دمشق الکبیر، ۱: ۱۷۱، ۱۷۲
۱٦۔ ابن عساکر، تاریخ دمشق الکبیر، ۳: ۴٦٦
۱۷۔ ابن عساکر، السیرة النبویة، ۳: ۴٦
۱۸۔ ابن کثیر، البدایة والنهایة، ۲: ۲٦۴، ۲۷۵
۱۹۔ ابن رجب حنبلی، لطائف المعارف فیما لمواسم العام من الوظائف: ۱۷۳
۲۰۔ سیوطي، کفایة الطالب اللبیب فی خصائص الحبیب، ۱: ۸۷
۲۱۔ حلبی، إنسان العیون فی سیرة الأمین المامون، ۱: ۸۳
۲۲۔ أحمد بن زینی دحلان، السیرة النبویة، ۱: ۴٦

منانے پر محدثین نے استدلال کیا ہے۔ یوم عاشورہ کو یہودی مناتے ہیں اور یہ وہ دن ہے جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قوم بنی اسرائیل کو فرعون کے جبر و استبداد سے نجات ملی۔ اس طرح یہ دن ان کے لیے یوم فتح اور آزادی کا دن ہے جس میں وہ بطور شکرانہ روزہ رکھتے ہیں اور خوشی مناتے ہیں۔ ہجرت کے بعد جب حضور ﷺ نے یہود مدینہ کا یہ عمل دیکھا تو فرمایا کہ موسیٰ پر میرا حق نبی ہونے کے ناتے ان سے زیادہ ہے۔ چنانچہ آپ ﷺ نے عاشورا کے دن اِظہارِ تشکر کے طور پر خود بھی روزہ رکھا اور اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بھی روزہ رکھنے کا حکم فرمایا۔[1] اس پر بھی بہت سی روایات ہیں جس سے یہ استدلال کیا جاتا ہے کہ اگر یہود اپنے پیغمبر کی فتح اور اپنی آزادی کا دن جشن عید کے طور پر منا سکتے ہیں تو ہم مسلمانوں کو بدرجہ اولیٰ اس کا حق پہنچتا ہے کہ ہم حضور نبی رحمت ﷺ کی ولادت کا جشن

---

(۱) ۱۔ بخاری، الصحیح، کتاب الصوم، باب صیام یوم عاشوراء، ۲: ۷۰۴، رقم: ۱۹۰۰

۲۔ بخاری، الصحیح، کتاب الأنبیاء، باب قول اللہ تعالی: وھل أتاك حدیث موسی، ۳: ۱۲۴۴، رقم: ۳۲۱۶

۳۔ بخاری، الصحیح، کتاب فضائل الصحابۃ، باب اتیان الیھود النبی ﷺ حین قدم المدینۃ، ۳: ۱۴۳۴، رقم: ۳۷۲۷

۴۔ مسلم، الصحیح، کتاب الصیام، باب صوم یوم عاشوراء، ۲: ۷۹۵، ۷۹۶، رقم: ۱۱۳۰

۵۔ أبوداود، السنن، کتاب الصوم، باب فی صوم یوم عاشوراء، ۲: ۳۲۶، رقم: ۲۴۴۴

۶۔ ابن ماجۃ، السنن، کتاب الصیام، باب صیام یوم عاشوراء، ۱: ۵۵۲، رقم: ۱۷۳۴

۷۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۱: ۲۹۱، ۳۳۶، رقم: ۲۶۴۴، ۳۱۱۲

۸۔ أبو یعلیٰ، المسند، ۴: ۴۴۱، رقم: ۲۵۶۷

مثالی جوش وخروش سے منائیں جو اللہ کا فضل اور رحمت بن کر پوری نسل انسانیت کو ہر قسم کے مظالم اور ناانصافیوں سے نجات دلانے کے لیے اس دنیا میں تشریف لائے۔

وَيَضَعُ عَنْهُمْ إِصْرَهُمْ وَالْأَغْلٰلَ الَّتِي كَانَتْ عَلَيْهِمْ۔(1)

’’اور اُن سے اُن کے بارِ گراں اور طوقِ (قیود) - جو اُن پر (نافرمانیوں کے باعث مسلط) تھے - ساقط فرماتے (اور اُنہیں نعمتِ آزادی سے بہرہ یاب کرتے) ہیں۔‘‘

آخری بات یہ کہ اِس کائناتِ اَرضی میں ایک مومن کے لیے سب سے بڑی خوشی اِس کے سوا اور کیا ہوسکتی ہے کہ جب حضور نبی اکرم ﷺ کا ماہِ ولادت آئے تو اسے یوں محسوس ہونے لگے کہ کائنات کی ساری خوشیاں ہیچ ہیں اور اس کے لیے میلادِ مصطفیٰ ﷺ کی خوشی ہی حقیقی خوشی ہے۔ جس طرح اُمم سابقہ پر اس سے بدرجہا کم تر احسان اور نعمت عطا ہونے کی صورت میں واجب کیا گیا تھا جب کہ ان امتوں پر جو نعمت ہوئی وہ عارضی اور وقتی تھی اس کے مقابلے میں جو دائمی اور اَبدی نعمتِ عظمیٰ حضور نبی اکرم ﷺ کے ظہورِ قدسی کی صورت میں اُمتِ مسلمہ پر ہوئی ہے اس کا تقاضا ہے کہ وہ بدرجہ اَتم سراپا تشکر و امتنان بن جائے اور اظہارِ خوشی و مسرت میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھے۔

قرآن مجید نے بڑے بلیغ انداز سے جملہ نوع انسانی کو اس نعمت اور فضل و رحمت کو یاد رکھنے کا حکم دیا ہے جو محسنِ انسانیت پیغمبر رحمت حضور نبی اکرم ﷺ کی صورت میں انہیں عطا ہوئی اور جس نے ان اندھیروں کو چاک کر دیا جو صدیوں سے شبِ تاریک کی طرح ان پر مسلط تھے اور نفرت و بغض کی وہ دیواریں گرا دیں جو انہیں قبیلوں اور گروہوں میں منقسم کیے ہوئے تھیں۔ ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

وَاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللهِ عَلَيْكُمْ اِذْ كُنْتُمْ اَعْدَآءً فَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِكُمْ

(1) الأعراف، 7:157

فَاَصۡبَحۡتُمۡ بِنِعۡمَتِهٖۤ اِخۡوَانًا۔ (۱)

”اور اپنے اوپر (کی گئی) اللہ کی اس نعمت کو یاد کرو کہ جب تم (ایک دوسرے کے) دشمن تھے تو اُس نے تمہارے دلوں میں اُلفت پیدا کر دی اور تم اس کی نعمت کے باعث آپس میں بھائی بھائی ہو گئے۔

ان ٹوٹے ہوئے دلوں کو پھر سے جوڑنا اور گروہوں میں بٹی ہوئی انسانیت کو رشتہ اُخوت و محبت میں پرو دینا اتنا بڑا واقعہ ہے جس کی کوئی نظیر تاریخ عالم پیش کرنے سے قاصر ہے۔ لہٰذا میلادِ مصطفیٰ ﷺ پر خوشی منانا اور شکرِ الٰہی بجا لانا اُمتِ مسلمہ پر سب خوشیوں سے بڑھ کر واجب کا درجہ رکھتا ہے۔

(۱) آل عمران، ۳: ۱۰۳

ہمارے عقیدے، باطنی اِرتقاء اور رُوحانی زندگی کا اِنحصار ''ذِکر'' یعنی یاد کرنے، یاد رکھنے اور یاد منانے پر ہے۔ ہمارے روز مرہ معاملات، سرگرمیاں، حرکات و سکنات، گفتگو، سمجھ بوجھ، پڑھنا لکھنا، میل ملاقات، الغرض جملہ اُمورِ زندگی اُس علم پر منحصر ہوتے ہیں جو ہم حاصل کرتے ہیں اور اپنی یادداشت میں محفوظ کر لیتے ہیں۔ اِس طرح پوری زندگی لمحہ بہ لمحہ ہماری یاد میں محفوظ ہوتی ہے۔ یہی یاد ہمیں زندگی گزارنے کے طریقے، سلیقے اور ہنر سکھاتی ہے۔ سب نئے پرانے رشتے اسی یاد سے زندہ رہتے ہیں۔ اسی کی بنیاد پر ہماری عادات و خصائل متشکل ہوتے ہیں۔ اس کے بغیر ہمیں کسی زبان یا بات چیت کی سمجھ آ سکتی ہے نہ ہم دوستوں یا دشمنوں کی پہچان رکھ سکتے ہیں۔ ''یاد'' کے بغیر گویا پوری زندگی دیوانگی ہے، ہوش و خرد کا وجود محض اسی یاد کے سہارے قائم ہے۔

## قرآن حکیم کے نظامِ ہدایت میں ''یاد'' منانے کی اَہمیت

قرآن حکیم نے انسان کو جو نظامِ ہدایت عطا کیا ہے اُس کے قیام و استحکام کی بنیاد بھی اسی یاد پر رکھی گئی ہے۔ چنانچہ وہ انسان جو اللہ اور اس کے آخری رسول ﷺ پر ایمان لے آتا ہے وہ ہدایتِ الٰہی کے ماضی اور مستقبل پر بھی ایمان لاتا ہے۔ قرآن حکیم فرماتا ہے:

وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْکَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِکَ ج وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَo[1]

(۱) البقرة، ۲: ۴

’’اور وہ لوگ جو آپ کی طرف نازل کیا گیا اور جو آپ سے پہلے نازل کیا گیا (سب) پر ایمان لاتے ہیں، اور وہ آخرت پر بھی (کامل) یقین رکھتے ہیںo‘‘

یہاں ’’آپ سے پہلے نازل کی گئی‘‘ کتابوں پر ایمان ’’یاد‘‘ کی بنیاد پر ایمان کا جزو لاینفک بن گیا ہے جب کہ مومن کا باقی زندگی میں اُسی ہدایت کو ’یاد رکھتے ہوئے‘‘ اور ہر قدم اس کی اتباع اور پیروی کرتے ہوئے گزارنا تکمیلِ ایمان کے لیے لازم ہے۔

اِنسان اِنتخابِ عمل کے دوراہے پر کھڑا ہے، جب وہ کسی عمل کا اِرادہ کرتا ہے تو جو کچھ اسے یاد ہوگا اسی کے مطابق اس سے عمل سرزد ہوگا۔ یہاں ایک لطیف نکتہ یہ بھی سمجھنے والا ہے کہ دل کی کیفیات یا قلبی اَعمال جنہیں ہم محبت، خشیت، عجز و نیاز اور تسلیم و رضا کے الفاظ استعمال کر کے ان کا تصور قائم کرنے کی کوشش کرتے ہیں ’’یاد‘‘ یا ’’یادوں‘‘ سے منسلک ہوتے ہیں۔ اگرچہ یہ جذبات ہیں مگر خیالات کے تحرک کے بغیر وجود میں نہیں آتے۔ اس کے لیے اللہ رب العزت نے انسان کو یاد کی نعمت عطا کر رکھی ہے۔ جب کفار و مشرکین کو دعوتِ ایمان دی جاتی تو ہمیشہ جواب میں یہی کہتے کہ ہم اُس مسلک پر چلنا چاہتے ہیں جو ہمارے آباء و اَجداد اور اَسلاف سے نسلاً بعد نسلٍ چلا آ رہا ہے۔ یعنی وہ ماضی کی ’’یاد‘‘ سے اِنقطاع پر تیار نہ ہوتے تھے۔ اس پر انہیں یاد دلایا جاتا کہ تمہارے باپ دادا کا راستہ منزل تک نہیں جاتا، وہ بھی غلط راستے پر چل رہے تھے اور وہ اپنے باپ دادا کا ذکر کرتے تھے۔ ان کے پاس بھی پیغامِ ہدایت آیا لیکن انہوں نے اللہ اور اس کے رسول کی تکذیب کی اور برباد ہوگئے۔ قرآن حکیم میں ہے:

فَاَنْجَيْنٰهُ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا وَقَطَعْنَا دَابِرَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَمَا كَانُوْا مُؤْمِنِيْنَo[1]

’’پھر ہم نے ان کو اور جو لوگ ان کے ساتھ تھے اپنی رحمت کے باعث نجات بخشی اور ان لوگوں کی جڑ کاٹ دی جنہوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا تھا اور وہ

(۱) الأعراف، ۷: ۷۲

ایمان لانے والے نہ تھے o‘‘

یہاں کفار و مشرکین کو ’’یاد دلایا‘‘ جارہا ہے کہ تمہارے اَسلاف نے غلط راستہ اختیار کیا اور برباد ہوگئے۔ لہٰذا وہ راستہ اپناؤ جس کی طرف تمہارے اسلاف کو بھی دعوت دی گئی تھی۔ مسلمانوں پر بھی لازم قرار دیا گیا کہ سابقہ انبیاء و رُسل جو پیغامِ الٰہی لے کر تشریف لائے وہ یہی پیغام ہے جو قرآن میں ہے۔ لہٰذا پہلی کتابوں پر ایمان لانا بھی اتنا ہی ضروری ہے جتنا قرآن حکیم پر ایمان لانا ضروری ہے۔

## ملتِ اِبراہیمی

’’سابقہ انبیاء کرام کی یاد منانا‘‘ اور ان کی نبوت و رسالت کا اِقرار کرنا بھی ہمارے ایمان کا لازمی جزو ہے۔ چنانچہ اسلام کو قرآن حکیم میں متعدد مقامات پر ’’ملتِ ابراہیمی‘‘ کہا گیا ہے:

۱۔ وَمَنْ يَّرْغَبُ عَنْ مِّلَّةِ اِبْرٰهِيْمَ اِلَّا مَنْ سَفِهَ نَفْسَهٗ ط وَلَقَدِ اصْطَفَيْنٰهُ فِي الدُّنْيَا ج وَاِنَّهٗ فِي الْاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِيْنَo(۱)

’’اور کون ہے جو ابراہیم (علیہ السلام) کے دین سے رُوگرداں ہو سوائے اُس کے جس نے خود کو مبتلائے حماقت کر رکھا ہو، اور بیشک ہم نے انہیں ضرور دنیا میں (بھی) منتخب فرما لیا تھا، اور یقیناً وہ آخرت میں (بھی) بلند رتبہ مقرّبین میں ہوں گے o‘‘

۲۔ وَقَالُوْا كُوْنُوْا هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى تَهْتَدُوْا ط قُلْ بَلْ مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ط وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَo(۲)

(۱) البقرة، ۲: ۱۳۰

(۲) البقرة، ۲: ۱۳۵

''اور (اہلِ کتاب) کہتے ہیں: یہودی یا نصرانی ہو جاؤ ہدایت پا جاؤ گے، آپ فرما دیں کہ (نہیں) بلکہ ہم تو (اس) ابراہیم (علیہ السلام) کا دین اختیار کیے ہوئے ہیں جو ہر باطل سے جدا صرف اللہ کی طرف متوجہ تھے، اور وہ مشرکوں میں سے نہ تھےo''

۳۔ قُلْ صَدَقَ اللّٰهُ قف فَاتَّبِعُوْا مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ط وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَo(۱)

''فرما دیں کہ اللہ نے سچ فرمایا ہے، سو تم ابراہیم (علیہ السلام) کے دین کی پیروی کرو جو ہر باطل سے منہ موڑ کر صرف اللہ کے ہو گئے تھے، اور وہ مشرکوں میں سے نہیں تھےo''

۴۔ وَمَنْ اَحْسَنُ دِيْنًا مِّمَّنْ اَسْلَمَ وَجْهَهٗ لِلّٰهِ وَ هُوَ مُحْسِنٌ وَّاتَّبَعَ مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ط وَاتَّخَذَ اللّٰهُ اِبْرٰهِيْمَ خَلِيْلًاo(۲)

''اور دینی اعتبار سے اُس شخص سے بہتر کون ہوسکتا ہے جس نے اپنا رُوئے نیاز اللہ کے لیے جھکا دیا اور وہ صاحبِ احسان بھی ہوا، اور وہ دینِ ابراہیم (علیہ السلام) کی پیروی کرتا رہا جو (اللہ کے لیے) یک سُو (اور) راست رَو تھے، اور اللہ نے ابراہیم (علیہ السلام) کو اپنا مخلص دوست بنا لیا تھا (سو وہ شخص بھی حضرت ابراہیم علیہ السلام کی نسبت سے اللہ کا دوست ہوگیا)o''

۵۔ قُلْ اِنَّنِيْ هَدٰىنِيْ رَبِّيْٓ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ج دِيْنًا قِيَمًا مِّلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ج وَ مَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَo(۳)

(۱) آل عمران، ۳: ۹۵
(۲) النساء، ۴: ۱۲۵
(۳) الأنعام، ۶: ۱۶۱

''فرما دیجئے: بے شک مجھے میرے رب نے سیدھے راستے کی ہدایت فرما دی ہے، (یہ) مضبوط دین (کی راہ ہے اور یہی) اللہ کی طرف یک سُو اور ہر باطل سے جدا ابراہیم (علیہ السلام) کی ملت ہے، اور وہ مشرکوں میں سے نہ تھےo''

۶۔ ثُمَّ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ اَنِ اتَّبِعْ مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًاط وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَo(۱)

''پھر (اے حبیبِ مکرّم!) ہم نے آپ کی طرف وحی بھیجی کہ آپ ابراہیم (علیہ السلام) کے دین کی پیروی کریں جو ہر باطل سے جدا تھے، اور وہ مشرکوں میں سے نہ تھےo''

۷۔ وَجَاهِدُوْا فِي اللهِ حَقَّ جِهَادِهٖط هُوَ اجْتَبٰكُمْ وَمَا جَعَلَ عَلَيْكُمْ فِي الدِّيْنِ مِنْ حَرَجٍط مِلَّةَ اَبِيْكُمْ اِبْرٰهِيْمَط هُوَ سَمّٰكُمُ الْمُسْلِمِيْنَ مِنْ قَبْلُ وَفِيْ هٰذَا لِيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ شَهِيْدًا عَلَيْكُمْ وَتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِج فَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاعْتَصِمُوْا بِاللهِط هُوَ مَوْلٰكُمْج فَنِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُo(۲)

''اور اللہ (کی محبت و طاعت اور اس کے دین کی اشاعت و اقامت) میں جہاد کرو جیسا کہ اس کے جہاد کا حق ہے۔ اس نے تمہیں منتخب فرما لیا ہے اور اس نے تم پر دین میں کوئی تنگی نہیں رکھی۔ (یہی) تمہارے باپ ابراہیم (علیہ السلام) کا دین ہے۔ اس (اللہ) نے تمہارا نام مسلمان رکھا ہے، اس سے پہلے (کی کتابوں میں) بھی اور اس (قرآن) میں بھی تاکہ یہ رسولِ (آخر الزماں ﷺ) تم پر گواہ ہو جائیں اور تم بنی نوع انسان پر گواہ ہو جاؤ، پس (اس

(۱) النحل، ۱۶: ۱۲۳

(۲) الحج، ۲۲: ۷۸

مرتبہ پر فائز رہنے کے لیے) تم نماز قائم کیا کرو اور زکوٰۃ ادا کیا کرو اور اللہ (کے دامن) کو مضبوطی سے تھامے رکھو، وہی تمہارا مددگار (و کارساز) ہے، پس وہ کتنا اچھا کارساز (ہے) اور کتنا اچھا مددگار ہےo‘‘

ان جملہ آیات میں ملتِ ابراہیمی کی پیروی کا حکم دیا گیا ہے۔ حضرت یوسف علیہ السلام قید خانہ میں دو قیدیوں کے خوابوں کی تعبیر فرمانے سے پہلے اپنے دین کی تبلیغ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

وَ اتَّبَعْتُ مِلَّةَ اٰبَآءِیْٓ اِبْرٰهِیْمَ وَ اِسْحٰقَ وَ یَعْقُوْبَ۔(۱)

’’اور میں نے تو اپنے باپ دادا، ابراہیم اور اسحٰق اور یعقوب (علیہم السلام) کے دین کی پیروی کر رکھی ہے۔‘‘

اِن آیات میں سابقہ اَنبیاء کی یاد کو دین کی بنیاد بنایا جا رہا ہے، یعنی اَنبیائے سابقہ اور ان کی اُمتوں کے حالات کو یاد رکھتے ہوئے اَنبیاء کی سنت کی پیروی کرنا بھی سنتِ انبیاء ہے۔ اِرشادِ باری تعالیٰ ہے:

اِنَّآ اَوْحَیْنَآ اِلَیْکَ کَمَآ اَوْحَیْنَآ اِلٰی نُوْحٍ وَّ النَّبِیّٖنَ مِنْۢ بَعْدِهٖ۔(۲)

’’(اے حبیب!) بے شک ہم نے آپ کی طرف (اُسی طرح) وحی بھیجی ہے جیسے ہم نے نوح (علیہ السلام) کی طرف اور ان کے بعد (دوسرے) پیغمبروں کی طرف بھیجی تھی۔‘‘

سابقہ اُمتوں اور حضور ختمی مرتبت سے پہلے تشریف لانے والے انبیاء کرام کے احوال اور دین ابراہیم کے حوالے سے حاصل ہونے والا علم اہلِ ایمان کے قلوب و اَذہان میں یاد کی صورت میں منور ہو کر قدم قدم پر ہمارے لیے ہدایت کی روشنی مہیا کرتا ہے۔

(۱) یوسف، ۱۲: ۳۸

(۲) النساء، ۴: ۱۶۳

یاد کا مضمون انتہائی وسیع ہے اور اس کا احاطہ کرنے کے لیے الگ کتاب کی ضرورت ہے۔ انسانی زندگی کی اس بنیادی خوبی کو موثر طریقے سے استعمال میں لانے کے لیے قرآن حکیم میں متعدد مقامات پر اس مضمون کا ذکر آیا ہے۔ یہاں موضوع سے متعلقہ نکات ذہن نشین کرنے کے لیے اتنا کافی ہے کہ ہم ''یاد'' کے لیے قرآن حکیم میں جو الفاظ استعمال ہوئے ہیں ان کا مطالعہ کریں۔ اس حوالہ سے ''ذکر'' کا لفظ قرآن حکیم میں کم و بیش ۲۶۷ مرتبہ اِستعمال ہوا ہے۔ اس کا مطلب ہے: یاد کرلینا، یاد دلانا، محفوظ کرلینا۔ عبرت اور نصیحت کے لیے بھی یہ لفظ استعمال ہوا ہے جب کہ قرآن مجید کو بھی ''ذکر'' کہا گیا ہے۔ قرآن حکیم میں بعض مقامات پر ذکر کے مقابلے میں ''نسیان'' کا لفظ آیا ہے جس کا مطلب ہے: بھول جانا، بھلا دینا، یا غیر اہم سمجھ کر ترک کر دینا، چھوڑ دینا۔[1]

اللہ تعالیٰ نے انسانوں کی راہنمائی کے لیے جو تعلیم نازل فرمائی وہ اصولی طور پر اول تا آخر ایک ہی تھی، لیکن انسانی تحریف و تبدل کی وجہ سے وہ اپنی اصل شکل میں نہ رہی۔ قرآن اس فراموش کردہ تعلیمِ ربانی کی یاد دہانی کراتا ہے تاکہ انسان کی توجہ ان کی طرف مبذول ہوجائے۔ قرآن مجید کے اندر جو احکامات بیان ہوئے ہیں انہیں بھی وہ مختلف پہلوؤں سے سامنے لاکر ایک مقام کی دوسرے مقام پر یاددہانی کراتا ہے۔ اس طرح بار بار یاددہانی سے انسان کے دل میں ان قوانین کی اہمیت اور عظمت کا احساس پیدا کرتا ہے تاکہ انسان ان کی پابندی کی طرف توجہ دے۔

اب ہم اگلے صفحات میں اِس بات کا جائزہ لیتے ہیں کہ ہماری عبادات کس طرح اَنبیاء علیہم السلام کی یادوں سے منسلک اور وابستہ ہیں اور کیسے کیفیاتِ مسرت و غم انبیاء کرام کی حیاتِ مقدسہ سے ہمارے لیے نورِ عجز و خشیت اور محبت و تعظیم کشید کرتی ہیں۔

---

(۱) ۱۔ فراہیدی، کتاب العین، ۷: ۳۰۴، ۳۰۵

۲۔ ابن منظور، لسان العرب، ۱۵: ۳۲۲، ۳۲۳

۳۔ فیروزآبادی، القاموس المحیط، ۴: ۳۹۸

جمہور اہلِ اِسلام بارہ ربیع الاول کا دن ''جشنِ میلاد النبی ﷺ'' کے طور پر مناتے ہیں اور اپنے آقا و مولا حضور رحمت عالم ﷺ کے ساتھ اپنی والہانہ عقیدت و محبت کا اظہار اپنے اپنے انداز میں کرتے ہیں۔ کسی واقعہ کی یاد منانا شعائر اسلام سے ثابت شدہ اَمر ہے۔ دین کی بنیاد اور ستون قرار دی جانے والی پانچ نمازیں ۔ جنہیں اِسلام اور کفر کے مابین اِمتیاز کا درجہ حاصل ہے اور جو تمام مسلمانوں پر فرض کی گئی ہیں ۔ دراَصل اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ اَنبیاء کے اُن سجدہ ہائے شکر کی یاد منانے سے عبارت ہیں جو انہوں نے اللہ رب العزت کی بارگاہ میں مختلف مواقع پر بہ صورتِ نوافل ادا کیے۔ اپنے محبوب بندوں کی یہ ادا اللہ تعالیٰ کو اتنی پسند آئی کہ اس نے یہ نوافل اپنے حبیب مکرم ﷺ کی امت کو بطور فرض نماز عطا کر دیئے۔

امام طحاوی (۲۲۹۔۳۲۱ھ) پانچ فرض نمازوں کی نسبت امام محمد بن عائشہ کا قول نقل کرتے ہوئے **شرح معانی الآثار** میں درج ذیل تفصیل بیان کرتے ہیں:

## ۱۔ نمازِ فجر سیدنا آدم علیہ السلام کی یادگار ہے

**إن آدم علیہ السلام لما تِیبَ علیه عند الفجر، صلی رکعتین، فصارت الصبح۔**

''جب صبح کے وقت ابو البشر سیدنا آدم علیہ السلام کی توبہ قبول ہوئی تو آپ نے (شکرانے کے طور پر) دو رکعت نماز پڑھی، پس وہ نمازِ فجر ہوگئی۔''

## ۲۔ نمازِ ظہر سیدنا ابراہیم علیہ السلام کی یادگار ہے

**وفدی إسحاق عند الظهر فصلی إبراهیم علیہ السلام أربعا، فصارت الظهر۔**

’’ظہر کے وقت سیدنا ابراہیم علیہ السلام کو جب حضرت اسحٰق علیہ السلام سے نوازا گیا تو آپ نے (شکرانے کے طور پر) چار رکعات ادا کیں، پس وہ نمازِ ظہر ہوگئی۔‘‘

## ۳۔ نمازِ عصر سیدنا عُزیر علیہ السلام کی یادگار ہے

**و بُعِثَ عزیر، فقیل له: کم لبثت؟ فقال: یوما أو بعض یوم. فصلی أربع رکعات، فصارت العصر۔**

’’جب حضرت عزیر علیہ السلام کو (سو سال بعد) اٹھایا گیا تو ان سے پوچھا گیا: آپ اس حالت میں کتنا عرصہ رہے؟ تو انہوں نے کہا: ایک دن یا دن کا بھی کچھ حصہ۔ پس انہوں نے چار رکعات ادا کیں تو وہ نماز عصر ہوگئی۔‘‘

## ۴۔ نمازِ مغرب سیدنا داؤد علیہ السلام کی یادگار ہے

**وقد قیل: غُفِر لعزیر علیہ السلام وغُفِر لداود علیہ السلام عند المغرب، فقام فصلی أربع رکعات فجهد فجلس فی الثالثة، فصارت المغرب ثلاثاً۔**

’’اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ حضرت عزیر اور داؤد علیہما السلام کی مغرب کے وقت مغفرت ہوئی تو انہوں نے (شکرانے کے طور پر) چار رکعات نماز شروع کی (مگر نقاہت وکمزوری کے باعث) تھک کر تیسری رکعت میں بیٹھ گئے۔ (اس طرح تین رکعات ادا کیں، چوتھی رکعت مکمل نہ ہوسکی۔) پس وہ نمازِ مغرب

ہوگئی۔‘‘

## ۵۔ نمازِ عشاء تاجدارِ کائنات ﷺ کی یادگار ہے

**و أوّل من صلی العشاء الآخرة، نبینا محمد ﷺ۔**(۱)

’’اور جس ہستی نے سب سے پہلے آخری نماز (یعنی نمازِ عشاء) ادا کی وہ ہمارے محبوب نبی حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ ہیں۔‘‘

الغرض یہ پنجگانہ نمازیں ان جلیل القدر پیغمبروں کی عبادت کی یاد دلاتی ہیں جن پر اللہ تعالیٰ نے لطف و کرم اور فضل و احسان فرمایا اور انہوں نے اظہارِ تشکر کے طور پر دوگانہ اور چہارگانہ نوافل ادا کیے جو اللہ رب العزت نے امتِ محمدی ﷺ کے لیے پانچ فرض نمازوں کی صورت میں ان کی یادگار بنا دیئے۔ اس طرح دن بھر کی ان تمام نمازوں کو اللہ تعالیٰ نے ہمارے لیے انبیاء کرام کی یاد کا تسلسل بنا دیا۔

علامہ ابن عابدین شامی (۱۲۴۴۔۱۳۰۶ھ) اپنے فتاویٰ ’’رد المحتار علی در المختار علی تنویر الأبصار‘‘ میں پانچ فرض نمازوں کی نسبت فرماتے ہیں:

**قیل: الصبح صلاة آدم، والظهر لداود، والعصر لسلیمان، والمغرب لیعقوب، والعشاء لیونس علیهم السلام، وجمعت في هذه الأمة۔**(۲)

’’کہا گیا ہے کہ نمازِ فجر حضرت آدم، ظہر حضرت داؤد، عصر حضرت سلیمان، مغرب حضرت یعقوب، اور عشاء حضرت یونس علیہم السلام کے لیے تھیں جنہیں

(۱) طحاوی، شرح معانی الآثار، کتاب الصلاة، باب الصلاة الوسطی أی الصلوات، ۱: ۲۲۶، رقم: ۱۰۱۴

(۲) ابن عابدین، رد المحتار علی در المختار علی تنویر الأبصار، ۱: ۳۵۱

اِس اُمت میں جمع کر دیا گیا ہے۔‘‘

وہ لمحے جو انبیاء کرام نے اللہ کی بارگاہ میں شکر، عجز اور خشوع و خضوع میں گزارے اللہ نے انہیں اَمر کر دیا۔ اپنے آخری رسول ﷺ کی امت کو اپنے قرب کا راستہ دکھا دیا اور محبت و اطاعت کی نورانی کیفیات کی رحمت بے پایاں عطا کر دی۔ اللہ تعالیٰ کے جلیل القدر پیغمبروں کے وہ سجدے جو مقبول ہوئے سرکارِ دوعالم ﷺ کے وسیلے سے اُمت مسلمہ کو مل گئے جو تاابد اُن کی یاد مناتی رہے گی۔ یاد کی اَہمیت اِس سے بڑھ کر اور کیا ہوسکتی ہے کہ اَرکانِ اِسلام میں سے اہم ترین رُکن۔ صلوٰۃ۔ کی عملی صورت میں جو پانچ نمازیں مقرر ہوئیں وہ ساری کی ساری کسی نہ کسی نبی کی یاد ہیں۔ پس معلوم ہوا کہ مقبولانِ بارگاہ ایزدی سے منسوب کسی عمل یا واقعہ کی یاد منانا اسلام میں نہ صرف جائز ہے بلکہ دینِ اِسلام کی بنیادی فکر و فلسفہ کا تقاضہ ہے۔ جشنِ میلا د النبی ﷺ میں بھی خیر الوریٰ، حبیبِ کبریاء، تاجدارِ اَنبیاء حضور رحمت عالم ﷺ کے واقعاتِ ولادت کی یاد منائی جاتی ہے جو سراسر جائز اور منشاء خداوندی کے عین مطابق ہے۔

حج کو شہادت اور نماز کے بعد تیسرے رُکنِ اِسلام کا درجہ حاصل ہے۔ فریضۂ حج کی بنیاد اور تمام مناسکِ حج درحقیقت حضرت ابراہیم، حضرت اسمٰعیل اور حضرت ہاجرہ علیہم السلام کی زندگی کے عظیم واقعات سے عبارت ہیں۔ انہوں نے صبر و استقامت، اطاعت اور قربانی کے جو نقوش چھوڑے رب کریم نے ان کی یاد منانے کو اُمتِ مسلمہ کے لیے فرض عبادت قرار دے دیا۔ دنیا بھر سے لاکھوں کی تعداد میں مسلمان ہر سال مکہ مکرمہ جا کر ان کی یاد مناتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اس فریضہ سے سرخرو ہوتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے محبوب بندوں نے جو لمحات اپنے معبودِ حقیقی کی محبت و اطاعت اور سوزِ عشق میں گزارے اللہ نے انہیں ہمیشہ کے لیے محفوظ کر لیا۔ وہ قدم جو اس کی یاد میں اٹھے، دوڑے اور تڑپے، اللہ نے انہیں اپنی نشانیاں قرار دے دیا۔

اللہ کے گھر میں داخل ہوتے ہی آنکھیں برسات کا منظر پیش کرنے لگتی ہیں، آنسوؤں کی جھڑی لگ جاتی ہے اور جذبۂ عشق و مستی کی تسکین کا سامان ہونے لگتا ہے۔ خانۂ خدا میں قدم رکھتے ہی بندگانِ خدا کعبۃ اللہ کا طواف شروع کر دیتے ہیں اور حجرِ اَسود کی طرف دیوانہ وار لپکتے ہیں اور دھکم پیل کے باوجود بڑی محنت و جاں فشانی سے اس کے قریب پہنچتے اور اسے بوسہ دیتے ہیں اور پھر صفا و مروہ کی سعی کرتے ہیں۔ نویں ذی الحج آتی ہے تو ہر حاجی بے اختیار میدانِ عرفات کی طرف روانہ ہو جاتا ہے۔ عرفات میں ظہر اور عصر کی نمازیں ایک ساتھ ادا کرتا ہے۔ مزدلفہ میں مغرب کے وقت وہ نماز نہیں پڑھتا بلکہ اسے عشاء کی نماز کے ساتھ ملا کر پڑھتا ہے پھر منٰی پہنچ کر رمی کرتا ہے اور قربانی کا فریضہ سرانجام دیتا ہے۔

نے ان سے پوچھا: ایسا کیوں کرتے ہو؟ اس پر وہ عرض کناں ہوئے کہ اس دن اللہ تعالیٰ نے فرعون کو غرق کیا اور موسیٰ علیہ السلام کو نجات دی، سو ہم اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں شکر بجا لانے کے لیے اس دن کا روزہ رکھتے ہیں۔

''اس حدیث مبارکہ سے ثابت ہوا کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے کسی اِحسان و اِنعام کے عطا ہونے یا کسی مصیبت کے ٹل جانے پر کسی معین دن میں اللہ تعالیٰ کا شکر بجا لانا اور ہر سال اس دن کی یاد تازہ کرنا مناسب تر ہے۔

''اللہ تعالیٰ کا شکر نماز و سجدہ، روزہ، صدقہ اور تلاوتِ قرآن و دیگر عبادات کے ذریعہ بجا لایا جا سکتا ہے اور حضور نبی رحمت ﷺ کی ولادت سے بڑھ کر اللہ کی نعمتوں میں سے کون سی نعمت ہے؟ اس لیے اس دن ضرور شکرانہ بجا لانا چاہیے۔''

جشنِ میلاد کی بابت پوچھے گئے سوال کا جواب دیتے ہوئے حافظ عسقلانی (۷۷۳۔۸۵۲ھ) نے میلاد النبی ﷺ منانے کی بنیاد ان اَحادیث کو بنایا ہے جو ''صحیحین'' میں متفقہ طور پر روایت ہوئیں۔ ان احادیث میں حضور نبی اکرم ﷺ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان کی قوم بنی اسرائیل کو ملنے والی عظیم نعمت اور فتح پر اِظہارِ تشکر کرنے اور اس دن کو عید کے طور پر منانے کی تائید و توثیق فرماتے ہوئے اس عمل کو اپنی سنت کا درجہ دے دیا۔ جب رسولِ معظم حضور نبی اکرم ﷺ اس دنیا میں تشریف لائے، کیا اس دن سے زیادہ کوئی اور بڑی نعمت ہو سکتی ہے؟ پھر کیا وجہ ہے کہ یومِ میلادِ مصطفیٰ ﷺ کو عید کے طور پر نہ منایا جائے! حافظ ابن حجر عسقلانی (۷۷۳۔۸۵۲ھ) کے موقف کی تائید اِمام سیوطی (۸۴۹۔۹۱۱ھ) نے ''الحاوی للفتاوی (ص: ۲۰۵، ۲۰۶)'' میں کی ہے۔ حافظ عسقلانی نے صومِ عاشورہ سے جو اِستدلال کیا ہے اس میں باوجود اس کے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی کامیابی گزشتہ زمانہ کے معین یومِ عاشورہ کو ہوئی تھی مگر پورے سال میں صرف اسی روز کو یہ فضیلت حاصل ہے کہ اس نعمت کا شکر ہر سال اسی روز ادا کیا

جائے۔ اس سے ثابت ہے کہ گو یہ واقعہ کا اعادہ نہیں مگر اس کی برکت کا اِعادہ ضرور ہوتا ہے جس پر دلیل یہ ہے کہ ہر پیر کے روز ابو لہب کے لیے میلاد کی برکت کا اعادہ ہوتا ہے۔

ماہِ رمضان المبارک کے روزوں کی فرضیت سے قبل عاشورہ کے روزے مسلمانوں پر واجب تھے۔(۱) جب ماہ رمضان المبارک کے روزے فرض ہوئے تو ان کا وجوب منسوخ ہو گیا۔(۲) بعض ذہنوں میں یہ اِشکال پیدا ہوتا ہے کہ صومِ عاشورہ کا وجوب تو منسوخ ہوگیا ہے اس لیے اس کی فضیلت باقی نہیں رہی۔ اس کا پہلا جواب یہ ہے کہ رمضان المبارک کے روزوں کی فرضیت کے بعد اب کسی روزہ کی فرضیت نہیں، لیکن اس سے صومِ عاشورہ کی حِلّت میں کوئی فرق نہیں آیا۔ اس لیے کہ اس روزہ کے حکم وجوبیت کی منسوخی کے بعد آپ ﷺ نے یہ نہیں فرمایا کہ نحن لسنا أحق بموسیٰ منکم (ہم تم سے زیادہ موسیٰ علیہ السلام کے حق دار نہیں) جس طرح روزہ رکھتے وقت

(۱) ۱۔ طحاوی، شرح معانی الآثار، باب صوم یوم عاشوراء، ۲: ۱۲۹۔۱۳۲

۲۔ عینی، عمدة القاری شرح صحیح البخاری، ۱۱: ۱۲۰

(۲) اِمام بخاری (۱۹۴۔۲۵۶ھ) الصحیح میں روایت کرتے ہیں کہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں:

کان رسول الله ﷺ أمر بصیام یوم عاشوراء، فلما فُرض رمضان، کان من شاء صام ومن شاء أفطر۔☆

''رسول اکرم ﷺ یومِ عاشورہ کا روزہ رکھنے کا حکم فرمایا کرتے تھے، تاہم جب ماہِ رمضان کے روزے فرض ہوگئے تو جو چاہتا یہ روزہ رکھ لیتا اور جو چاہتا نہ رکھتا۔''

☆ بخاری، الصحیح، کتاب الصوم، باب صیام یوم عاشوراء، ۲: ۷۰۴، رقم: ۱۸۹۷، ۱۸۹۸

آپ ﷺ نے نحن أحق بموسیٰ منکم (ہم تم سے زیادہ موسیٰ علیہ السلام کے حق دار ہیں) فرمایا تھا، حالاں کہ موسیٰ علیہ السلام کا واقعہ گزرے ایک زمانہ بیت چکا تھا۔

صومِ عاشورہ کا وجوب منسوخ ہونے کے باوجود اَحادیث میں اس کے فضائل وارد ہیں۔ اس دن کے روزے کی جو فضیلت پہلے تھی وہ اب بھی ہے، اور یہ بات مسلمہ ہے کہ فضائل منسوخ نہیں ہو سکتے۔ اس لیے صومِ عاشورہ کی منسوخی کا حافظ ابن حجر عسقلانی (۷۷۳۔۸۵۲ھ) کے اِستدلال پر کوئی اثر نہیں۔ اگر بالفرض یہ تسلیم بھی کر لیا جائے کہ اس روزہ کی فضیلت بھی منسوخ ہوگئی تو پھر بھی جشنِ میلاد النبی ﷺ کے لیے اِس سے اِستدلال پر فرق نہیں پڑتا۔ اس لیے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی زیادہ خوشی لامحالہ اُن لوگوں کو ہوگی جنہیں اُمتِ موسوی کے افراد ہونے کا دعویٰ تھا۔ حضور ﷺ کا اس روزہ سے صرف اُمت کو یہ توجہ دلانا مقصود معلوم ہوتا ہے کہ جب ہم ایک نبی کی فتح پر شکر ادا کرتے ہیں تو تمہیں بھی ہماری ولادت کی بے حد خوشی کرنی چاہیے۔ مگر طبعِ غیور کو صراحتاً یہ فرمانا گوارا نہ تھا کہ ہمارے میلاد کے روز تم لوگ روزہ رکھا کرو، بلکہ خود ہی حضور ﷺ پیر کے روز ہمیشہ روزہ رکھا کرتے تھے۔ اور اس کی وجہ اس وقت تک نہیں بتائی جب تک کسی نے پوچھا نہیں۔ اس لیے کہ بغیر اِستفسار کے بیان کرنا بھی طبعِ غیور کے مناسبِ حال نہ تھا۔

## ۲۔ یومِ نوح علیہ السلام کی یاد منانے سے اِستدلال

امام احمد بن حنبل (۱۶۴۔۲۴۱ھ) نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ایک حدیث روایت کی ہے جسے حافظ ابن حجر عسقلانی (۷۷۳۔۸۵۲ھ) نے فتح الباری میں نقل کیا ہے۔ اس میں یومِ عاشورہ منانے کا یہ پہلو بھی بیان ہوا ہے کہ عاشورہ حضرت نوح علیہ السلام اور آپ کے ساتھیوں پر اللہ تعالیٰ کے فضل وانعام کا دن تھا۔ اس روز وہ بہ حفاظت جودی پہاڑ پر لنگر انداز ہوئے تھے۔ اِس پر حضرت نوح علیہ السلام کی جماعت اس دن کو یومِ تشکر کے طور پر منانے لگی، اور یہ دن بعد میں آنے والوں کے لیے باعثِ اِحترام بن گیا۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب یہود سے حضور نبی اکرم ﷺ نے یومِ عاشورہ کا روزہ رکھنے کے بارے میں دریافت فرمایا تو انہوں نے بنی اسرائیل کی آزادی اور فرعون کی غرقابی کا ذکر کرنے کے بعد کہا:

**وهذا يوم استَوَتْ فيه السفينة على الجُودِي، فصامه نوح وموسى شكرًا لله تعالٰى.**

''اور یہ وہ دن ہے جس میں جودی پہاڑ پر کشتی ٹھہری تو حضرت نوح اور موسیٰ علیہما السلام نے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرتے ہوئے روزہ رکھا۔''

اِس پر حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

**أنا أحق بموسى، وأحق بصوم هذا اليوم۔**(۱)

''میں موسیٰ کا زیادہ حق دار ہوں اور میں اس دن روزہ رکھنے کا زیادہ حق رکھتا ہوں۔''

پھر آپ ﷺ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بھی اُس دن روزہ رکھنے کا حکم دیا۔

آدمِ ثانی حضرت نوح علیہ السلام کے حوالے سے یومِ عاشورہ کی اہمیت دوچند ہو جاتی ہے۔ حضرت نوح علیہ السلام اور ان کی جماعتِ مومنین کی بقاء دراصل عالمِ انسانیت کی بقاء اور فروغِ نسلِ اِنسانی کی بنیاد کا درجہ رکھتی ہے۔ اس دن کو آپ کی قوم نے یاد رکھا اور بارگاہِ خداوندی میں ہمیشہ اس کا شکر ادا کیا۔ اس سے یہ اصول سامنے آیا کہ ہر وہ واقعہ جس سے مومنین کی اِجتماعی نجات، آزادی اور بقاء وابستہ ہے اس پر اِظہارِ تشکر اور اِظہارِ مسرت و اِنبساط اِسلامی تہذیب کی علامت رہی ہے۔ لہٰذا سرکارِ دو عالم ﷺ کی ولادت باسعادت کا مبارک دن بھی اَبد تک اہلِ ایمان کے لیے یومِ عید ہے۔

---

(۱) ۱۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۲: ۳۵۹، ۳۶۰، رقم: ۸۷۰۲

۲۔ عسقلانی، فتح الباری، ۴: ۲۴۷

## ۳۔ غلافِ کعبہ کا دن عید کے طور پر منائے جانے سے اِستدلال

دورِ جاہلیت میں قریشِ مکہ یوم عاشورہ کا روزہ رکھتے اور اس دن کو عید کے طور پر مناتے تھے۔ ہجرت سے قبل حضور نبی اکرم ﷺ نے بھی اِس دن روزہ رکھا۔ وہ اس دن کو اس وجہ سے مناتے اور اس کا احترام و تعظیم کرتے کہ اس دن کعبۃ اللہ پر پہلی مرتبہ غلاف چڑھایا گیا تھا۔ یہی وہ خاص پس منظر تھا جس کی وجہ سے ہجرت کے بعد آقا علیہ الصلوۃ والسلام نے یہودیوں سے عاشورہ کے دن روزہ رکھنے کی وجہ دریافت فرمائی۔

۱۔ اِمام بخاری (۱۹۴۔۲۵٦ھ) الصحیح میں روایت کرتے ہیں کہ اُم المؤمنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں:

كان يوم عاشوراء تصومه قريش في الجاهلية، وكان رسول الله ﷺ يصومه۔[1]

’’زمانۂ جاہلیت میں قریش عاشورہ کا روزہ رکھا کرتے تھے، اور رسول اکرم ﷺ بھی یہ روزہ رکھتے تھے۔‘‘

جب پہلی دفعہ زمانۂ جاہلیت میں کعبہ کو غلاف سے ڈھانپا گیا تو یہ دس محرم کا دن

---

(۱) ۱۔ بخاری، الصحيح، كتاب الصوم، باب صيام يوم عاشوراء، ۲: ۷۰۴، رقم: ۱۸۹۸
۲۔ بخاری، الصحيح، كتاب المناقب، باب أيام الجاهلية، ۳: ۱۳۹۳، رقم: ۳٦۱۹
۳۔ مسلم، الصحيح، كتاب الصيام، باب صوم يوم عاشوراء، ۲: ۷۹۲، رقم: ۱۱۲۵
۴۔ ترمذی، الجامع الصحيح، كتاب الصوم، باب ما جاء في الرخصة في ترك صوم يوم عاشوراء، ۳: ۱۲۷، رقم: ۷۵۳

تھا۔ اُس وقت سے مکہ کے لوگوں کا یہ معمول رہا کہ وہ ہر سال اسی دن روزہ رکھتے اور یہ ان کے لیے عید کا دن ہوتا تھا۔ ان کا یہ معمول حضور نبی اکرم ﷺ کی ولادت سعیدہ کے بعد بھی جاری رہا اور آپ ﷺ نے خود بھی کعبہ پر غلاف چڑھانے کے دن روزہ رکھنے کا معمول اپنایا۔ کعبہ پر غلاف چڑھانے کو ''کسوۃ الکعبۃ'' سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

۲۔ اِمام بخاری (۱۹۴۔۲۵۶ھ) الصحیح میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے ہی روایت کرتے ہیں:

**كانوا يصومون عاشوراء قبل أن يُفرض رمضان، وكان يوما تستر فيه الكعبة، فلما فرض الله رمضان، قال رسول الله ﷺ: من شاء أن يصومه فليصمه، ومن شاء أن يتركه فليتركه۔**[1]

''اہلِ عرب رمضان کے روزے فرض ہونے سے قبل یوم عاشورہ کا روزہ رکھتے تھے اور (اس کی وجہ یہ ہے کہ) اس دن کعبہ پر غلاف چڑھایا جاتا تھا۔ پھر جب اللہ تعالیٰ نے رمضان کے روزے فرض کر دیے تو رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: تم میں سے جو اس دن روزہ رکھنا چاہے وہ روزہ رکھ لے، اور جو ترک کرنا چاہے وہ ترک کر دے۔''

حافظ ابن حجر عسقلانی (۷۷۳۔۸۵۲ھ) درج بالا حدیث پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

---

(۱) ۱۔ بخاری، الصحیح، کتاب الحج، باب قول اللہ: جعل اللہ الکعبۃ البیت الحرام، ۲: ۵۷۸، رقم: ۱۵۱۵
۲۔ طبرانی، المعجم الأوسط، ۷: ۲۷۸، رقم: ۷۴۹۵
۳۔ بیہقی، السنن الکبری، ۵: ۱۵۹، رقم ۹۵۱۳
۴۔ ابن عبد البر، التمہید لما فی الموطا من المعانی والأسانید، ۷: ۲۰۴

**فإنه يفيد أن الجاهلية كانوا يعظّمون الكعبة قديمًا بالستور ويقومون بها۔**(۱)

”اس سے ثابت ہوتا ہے کہ زمانۂ جاہلیت سے ہی وہ کعبہ پر غلاف چڑھا کر اس کی تعظیم کرتے تھے، اور یہ معمول وہ قائم رکھے ہوئے تھے۔“

حافظ ابن حجر عسقلانی (۷۷۳۔۸۵۲ھ) ایک اور مقام پر قریش کے اس دن روزہ رکھنے کی وجہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

**أما صيام قريش لعاشوراء فلعلهم تلقّوه من الشرع السالف، ولهذا كانوا يعظّمونه بكسوة الكعبة فيه۔**(۲)

”یومِ عاشورہ کو قریش کا روزہ رکھنے کا سبب یہ تھا کہ شاید اُنہوں نے گزشتہ شریعت سے اس کو پایا ہو، اور اِسی لیے وہ اس دن کی تعظیم کعبہ پر غلاف چڑھا کر کیا کرتے تھے۔“

ہر سال کعبہ پر غلاف چڑھانے کا دن منانے پر امام طبرانی (۲۶۰۔۳۶۰ھ) ”المعجم الکبیر (۵: ۱۳۸، رقم: ۴۸۷۶)“ میں حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے درجِ ذیل قول نقل کرتے ہیں:

**ليس يوم عاشوراء باليوم الذي يقوله الناس، إنما كان يوم تستر فيه الكعبة وكان يدور في السنة۔**(۳)

---

(۱) عسقلانی، فتح الباری، ۳: ۴۵۵

(۲) عسقلانی، فتح الباری، ۴: ۲۴۶

(۳) ۱۔ ہیثمی، مجمع الزوائد ومنبع الفوائد، ۳: ۱۸۷
۲۔ عسقلانی، فتح الباری، ۴: ۲۴۸
۳۔ عسقلانی، فتح الباری، ۷: ۲۷۶

''یومِ عاشورہ سے مراد وہ دن نہیں جو عام طور پر لیا جاتا ہے، بلکہ یہ وہ دن ہے جس میں کعبہ کو غلاف چڑھانے کی رسم کا آغاز ہوا۔ اسی سبب ہر سال اس کی تجدید ہوتی ہے اور اس دن کو منانے کا اہتمام کیا جاتا ہے۔''

کعبہ پر غلاف چڑھانے کے دن کا اِحترام بعض لوگوں کے لیے باعثِ خلجان بنتا ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ کعبہ کو غلاف چڑھا دینے کے بعد معاملہ اپنے انجام کو پہنچا۔ لیکن ہر سال اس دن کی تعظیم اور خود حضور نبی اکرم ﷺ کا اس دن کا احترام کرنا چہ معنیٰ دارد؟ اسی طرح بعض لوگ کہتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ کی ولادت چودہ سو سال قبل ہوئی، پھر آپ ﷺ کی بعثت ہوئی، آپ ﷺ نے بحیثیتِ رسولِ خدا لوگوں کو قرآن و سنت کی تعلیم دی۔ یہ معاملہ بہ خیر انجام پایا۔ اب ہر سال آپ ﷺ کے یومِ ولادت کے موقع پر محافل میلاد کے اِنعقاد اور جشنِ عید کی شرعی حیثیت کیا ہے؟ کیا اتنا کافی نہیں کہ آپ ﷺ کی سنت اور تعلیمات کی پیروی کی جائے؟

یہ اور اس قبیل کے دوسرے سوالات کے جواب سے پہلے ہر اہل ایمان پر لازم ہے کہ وہ رسول معظم ﷺ کے مقامِ رسالت سے آگاہ رہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ کے مقصدِ بعثت سے اپنے ذہن کو روشن رکھے۔ نزولِ قرآن اور تشکیلِ اُسوۂ حسنہ کی اَہمیت سے اپنے زاویۂ نگاہ کو منور کرے اور عالم اسلام کے وجود میں آنے کے مراحل کو اپنی سوچوں کا محور بنائے۔ پھر اسے میلاد النبی ﷺ کی تقریبات کے بارے میں تمام سوالوں کا جواب مل جائے گا۔ کعبہ کو غلاف چڑھانے کا دن ہر سال آتا تو اہل عرب ہمیشہ اس دن کا کعبہ کی وجہ سے اِکرام کرتے جس کے باعث یہ باقاعدہ سالانہ تعظیم و تکریم کا دن بن گیا اور اسے مستقلاً منایا جانے لگا۔ یہی وجہ ہے کہ ولادتِ مصطفیٰ ﷺ کو اگرچہ ایک عرصہ گزر گیا ہے لیکن اس دن کے بار بار آنے سے اس کی تعظیم یا اس پر فرحت کا اظہار ایسے ہی ضروری ہے جیسے کہ ابولہب نے خوشی کا اظہار کرتے ہوئے اپنی لونڈی ثویبہ کو آزاد کر دیا تھا اور ہر پیر کو اس کے عذاب میں تخفیف ہوتی ہے۔ خود حضور ﷺ نے بھی اِس عمل کو جاری رکھا۔ پس ولادتِ مصطفیٰ ﷺ کے ایک عرصہ گزر جانے کے بعد بھی یومِ ولادت کو

منانا اور اس پر اِظہارِ مسرت وفرحت کرنا نہ صرف درست ہے بلکہ یہ عمل کسی دن کو منانے کی سنتِ مصطفیٰ ﷺ سے ثابت ہے۔

## ۴۔ اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ کا یومِ نزولِ عید کے طور پر منانا

جب سورۃ المائدہ کی تیسری آیت - ﴿اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ﴾ - نازل ہوئی تو یہودی اِسے عام طور پر زیرِبحث لاتے ہوئے مسلمانوں کے ساتھ مکالمہ کرتے تھے۔ درج ذیل حدیث میں اسی حوالہ سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور ایک یہودی کا مکالمہ بیان کیا گیا ہے اور اِس سے میلا د النبی ﷺ کا دن بہ طورِ عید منانے پر اِستشہاد کیا گیا ہے:

۱۔ اِمام بخاری (۱۹۴۔۲۵۶ھ) الصحیح میں روایت کرتے ہیں:

**عن عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ: إن رجلا من الیهود قال له: یا أمیر المومنین! آیة فی کتابکم تقرؤونها، لو علینا معشر الیهود نزلت، لاتّخذنا ذلک الیوم عیدًا، قال: أی آیة؟ قال: ﴿اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ وَرَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا﴾ قال عمر: قد عرفنا ذلک الیوم، والمکان الذی نزلت فیه علی النبی ﷺ، وهو قائم بعرفة یوم جمعة۔** [۱]

---

(۱) ۱۔ بخاری، الصحیح، کتاب الإیمان، باب زیادة الإیمان ونقصانه، ۱: ۲۵، رقم: ۴۵

۲۔ بخاری، الصحیح، کتاب المغازی، باب حجة الوداع، ۴: ۱۶۰۰، رقم: ۴۱۴۵

۳۔ بخاری، الصحیح، کتاب تفسیر القرآن، باب قوله: الیوم أکملت لکم دینکم، ۴: ۱۶۸۳، رقم: ۴۳۳۰

۴۔ بخاری، الصحیح، کتاب الاعتصام بالکتاب والسنة، ۶: ۲۶۵۳، رقم: ۶۸۴۰

←

’’حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے: ایک یہودی نے اُن سے کہا: اے امیر المومنین! آپ اپنی کتاب میں ایک ایسی آیت پڑھتے ہیں کہ اگر وہ آیت ہم گروہِ یہود پر اُترتی تو ہم اس کے نزول کا دن عید بنا لیتے۔ آپ نے پوچھا: کون سی آیت؟ اس نے کہا: ﴿آج میں نے تمہارے لیے تمہارا دین مکمل کر دیا اور تم پر اپنی نعمت پوری کر دی اور تمہارے لیے اسلام کو (بہ طورِ) دین (یعنی مکمل نظامِ حیات کی حیثیت سے) پسند کر لیا﴾۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جس دن اور جس جگہ یہ آیت حضور نبی اکرم ﷺ پر نازل ہوئی ہم اس کو پہچانتے ہیں۔ آپ ﷺ اُس وقت جمعہ کے دن عرفات کے مقام پر کھڑے تھے۔‘‘

اِس حدیث میں قابلِ غور نکتہ یہ ہے کہ یہودی نے سوال کیا کہ اگر تکمیلِ دین کی یہ آیت ہم پر اترتی تو ہم اس کے نزول کا دن عید کے طور پر مناتے، آپ ایسا کیوں نہیں کرتے؟ اُنہیں مغالطہ تھا کہ شاید مسلمان اِسے عام دن کے طور پر ہی لیتے ہیں۔ یہاں جواب بھی اسی نوعیت کا ہونا چاہیے تھا، مگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرمانے لگے:

**قد عرفنا ذلک الیوم، والمکان الذی نزلت فیہ۔**

’’ہم اُس دن اور مقام کو خوب پہچانتے ہیں جہاں یہ آیت کریمہ نازل ہوئی۔‘‘

وہ دن جمعہ اور حج کا تھا اور وہ جگہ جہاں آیت کا نزول ہوا عرفات کا میدان تھا۔ ظاہراً سوال اور جواب کے مابین کوئی ربط اور مطابقت دکھائی نہیں دیتی لیکن درحقیقت

---

........ ۵۔ مسلم، الصحیح، کتاب التفسیر، ۴: ۲۳۱۳، رقم: ۳۰۱۷

۶۔ ترمذی، الجامع الصحیح، أبواب تفسیر القرآن، باب من سورۃ المائدۃ، ۵: ۲۵۰، رقم: ۳۰۴۳

۷۔ نسائی، السنن، کتاب الإیمان، باب زیادۃ الإیمان، ۸: ۱۱۴، رقم: ۵۰۱۲

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا جواب سوال کے عین مطابق ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے عرفہ اور یوم الجمعہ کے الفاظ سے ہی اس کا مکمل جواب دے دیا اور اشارۃً بتا دیا کہ یومِ حج اور یوم جمعہ دونوں ہمارے ہاں عید کے دن ہیں۔ ہم انہیں سالانہ اور ہفتہ وار عید کے طور پر مناتے ہیں۔ پس یہودی کا اس جواب سے خاموش رہنا اور دوبارہ سوال نہ کرنا بھی اس اَمر پر دلالت کرتا ہے کہ وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی وضاحت کے بعد لاجواب ہو کر رہ گیا تھا۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے جواب کو مکمل وضاحت قرار دیتے ہوئے حافظ ابنِ حجر عسقلانی (۷۷۳۔۸۵۲ھ) تبصرہ کرتے ہیں:

**عندی أن هذه الرواية اکتفی فيها بالإشارة۔**(۱)

’’میرے نزدیک اس روایت میں اِشارہ کرنے پر ہی اِکتفا کیا گیا ہے۔‘‘

۲۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے جواب کی تصریح حضرت کعب اَحبار رضی اللہ عنہ کی روایت سے بھی ہوتی ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ میں نے عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے کہا کہ میں ایسی قوم کو جانتا ہوں کہ اگر ان پر یہ آیت نازل ہوتی تو وہ اسے عید کے طور پر مناتے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کون سی آیت؟ میں نے کہا:

**اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ وَرَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْنًا۔**(۲)

’’آج میں نے تمہارے لیے تمہارا دین مکمل کر دیا اور تم پر اپنی نعمت پوری کر دی اور تمہارے لیے اِسلام کو (بہ طور) دین (یعنی مکمل نظامِ حیات کی حیثیت سے) پسند کر لیا۔‘‘

اِس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

---

(۱) عسقلانی، فتح الباری، ۱: ۱۰۵، رقم: ۴۵

(۲) المائدۃ، ۵: ۳

**إنی لأعرف فی أی یوم أنزلت: ﴿اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ﴾، یوم جمعة ویوم عرفة، وهما لنا عیدان۔**[1]

’’میں پہچانتا ہوں کہ کس دن اَلْيَوْمَ أَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ نازل ہوئی: جمعہ اور عرفات کے دن، اور وہ دونوں دن (پہلے سے) ہی ہمارے عید کے دن ہیں۔‘‘

مذکورہ بالا روایات ثابت کرتی ہیں کہ یہودی کا نظریہ درست تھا۔ اِسی لیے اُس کی توثیق کی گئی ورنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اُسی وقت اس کی تردید کر دیتے اور فرماتے کہ شریعت نے ہمارے لیے عید کے دن مقرر کر رکھے ہیں، لہٰذا ہم اس دن کو بہ طورِ عید نہیں منا سکتے۔ بہ اَلفاظِ دیگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے یہودی کو باور کرایا کہ اگر یہ دن تمہارے نصیب میں ہوتا تو تم اس دن ایک عید مناتے مگر ہم تو یومِ عرفہ اور یومِ جمعہ دو عیدیں مناتے ہیں۔

۳۔ اس معنی کی تائید کتب حدیث میں مذکور حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے اس واقعہ سے بھی ہوتی ہے جسے حضرت عمار بن اَبی عمار رضی اللہ عنہ نے روایت کیا ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے آیت - ﴿اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ وَرَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْناً﴾ - تلاوت کی تو آپ کے پاس ایک یہودی کھڑا تھا۔ اس نے کہا:

**لو أُنزلت هذه علینا لاتّخذنا یومها عیدًا۔**

’’اگر یہ آیت ہم پر نازل ہوتی تو ہم اس کے نزول کا دن عید کے طور پر مناتے۔‘‘

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا:

---

(۱) ۱۔ طبرانی، المعجم الأوسط، ۱: ۲۵۳، رقم: ۸۳۰
۲۔ عسقلانی، فتح الباری، ۱: ۱۰۵، رقم: ۴۵
۳۔ ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ۲: ۱۴

**فإنها نزلت فی یوم عیدین: فی یوم الجمعة ویوم عرفة۔**(۱)

''بے شک یہ آیت دوعیدوں یعنی جمعہ اور عرفہ (حج) کے دن نازل ہوئی۔''

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے یہودی کا قول ردّ نہیں کیا بلکہ اس کی تائید کرتے ہوئے فرمایا کہ اس آیت کا نزول جمعہ اور عرفہ (حج) کے دن ہوا جنہیں مسلمان پہلے ہی عیدوں کے طور پر مناتے ہیں۔

اِن اَحادیث سے اِس اَمر کی تائید ہوتی ہے کہ نزولِ نعمت کے دن کو بطور عید منانا جائز ہے۔ جس طرح تکمیلِ دین کی آیت کا یومِ نزول روزِ عید ٹھہرا، اسی طرح وہ دن جب حضور رحمت عالم ﷺ خود دنیا میں تشریف لائے اور جن کے صدقے ہمیں صرف یہ آیت نہیں بلکہ مکمل قرآن جیسی نعمت عطا ہوئی اس دن کو بطور عید کیوں نہیں منایا جا سکتا۔ حقیقت تو یہ ہے کہ عید میلاد منانا اَصل حلاوتِ ایمان ہے مگر اس کے لیے ضروری ہے کہ حبِ رسول ﷺ کو ایمان کی بنیاد تسلیم کیا جائے ورنہ یہ حقیقت سمجھ میں نہیں آ سکتی۔ وہ ذات اقدس جن کے صدقے تمام عالم کو عیدیں نصیب ہوئیں، ان کا جشنِ میلاد منانے کے لیے دل میں گنجائش نہ ہونا کون سی کیفیتِ ایمان کی نشان دہی کرتا ہے؟ حضور نبی اکرم ﷺ پر نازل ہونے والی سورۃ المائدۃ کی یہ آیت بہت بڑی خوش خبری اور بشارت کی آئینہ دار تھی۔ جس دن اس آیت کا نزول ہوا وہ دن عید الجمعہ اور عید الحج کی خوشیاں لے کر

---

(۱) ۱۔ ترمذی، الجامع الصحیح، کتاب تفسیر القرآن، باب من سورة المائدة، ۵: ۲۵۰، رقم: ۳۰۴۴

۲۔ طبرانی، المعجم الکبیر، ۱۲: ۱۸۴، رقم: ۱۲۸۳۵

۳۔ طبری، جامع البیان فی تفسیر القرآن، ۶: ۸۲

۴۔ مروزی، تعظیم قدر الصلاۃ، ۱: ۳۵۲، رقم: ۳۵۴

۵۔ ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ۲: ۱۴

۶۔ ابن موسی حنفی، معتصر المختصر، ۲: ۱۶۹

طلوع ہوا۔ لہٰذا اہلِ ایمان کے لیے یہ نکتہ سمجھ لینا کچھ مشکل نہیں کہ جس مبارک دن نبی آخر الزماں حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی ولادت مبارکہ ہوئی وہ سب عیدوں سے بڑی عید کا دن ہے۔ جمہور اہلِ اِسلام محافلِ میلاد کے ذریعے اپنی دلی مسرت کا اظہار اور بارگاہ ایزدی میں اس نعمتِ اَبدی کے حصول پر ہدیۂ شکر بجا لاتے ہیں۔ اس دن اظہارِ مسرت و انبساط عینِ ایمان ہے۔ جمہور اُمتِ مسلمہ مداومت سے اس معمول پر عمل پیرا ہے اور رسول محتشم ﷺ کا یومِ ولادت **''۱۲ ربیع الاول''** ہر سال بڑے تزک و احتشام سے عید کے طور پر مناتی ہے۔

بعض لوگ اِعتراض کرتے ہیں کہ عید الفطر اور عید الاضحیٰ کے سوا کسی دن کے لیے عید کا لفظ استعمال نہیں کیا جا سکتا۔ ہم یہی سوال حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی طرف لے جاتے ہیں کہ کیا عید الفطر اور عید الاضحیٰ کے سوا کسی دن کے لیے عید کا لفظ استعمال کر سکتے ہیں یا نہیں؟ ان کی طرف سے جواب آتا ہے:

**فإنها نزلت في يوم عيدين: في يوم الجمعة ويوم عرفة.**

''بے شک یہ آیت دو عیدوں یعنی جمعہ اور عرفہ (حج) کے دن نازل ہوئی۔''

اِس جواب پر یہ اعتراض بھی کیا جا سکتا ہے کہ یومِ عرفہ تو عید الاضحیٰ کا دن ہے۔ ہمارا جواب یہ ہے کہ حضرت عمر اور حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہم نے یوم جمعہ کو بھی یومِ عید قرار دیا ہے۔ اور اگر ان اَجل صحابہ کے قول کے مطابق جمعہ کا دن عید ہو سکتا ہے تو پھر میلادِ مصطفیٰ ﷺ کا دن عید کیوں نہیں ہو سکتا؟ بلکہ وہ تو **عید الأعیاد** (عیدوں کی عید) ہے کہ اُن صاحبِ لولاک ﷺ کے صدقہ اور وسیلہ سے پوری نسلِ اِنسانی کو قرآن حکیم جیسے بے مثل صحیفۂ آسمانی اور ہدایتِ ربانی سے فیض یاب ہونے کا موقع ملا۔

## ۵۔ فضیلتِ جمعہ کا سبب یومِ تخلیقِ آدم علیہ السلام ہے

جمعہ کے دن کی خاص اَہمیت اور فضیلت کی بناء پر اسے سید الایام کہا گیا ہے۔

اس دن غسل کرنا، صاف ستھرے یا نئے کپڑے پہننا، خوشبو لگانا اور کاروبارِ زندگی چھوڑتے ہوئے مسجد میں اِجتماعِ عام میں شریک ہونا اُمورِ مسنونہ ہیں۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے اس دن زیادہ سے زیادہ درود شریف پڑھنے کا بھی حکم دیا ہے۔

حضرت اَوس بن اَوس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

**إن من أفضل أيامكم يوم الجمعة، فيه خلق آدم، وفيه قبض، وفيه النفخة، وفيه الصعقة، فأكثروا عليّ من الصلاة فيه، فإن صلاتكم معروضة علي۔**(1)

---

(1) ۱۔ أبو داؤد، السنن، كتاب الصلاة، باب تفريع أبواب الجمعة وفضل يوم الجمعة وليلة الجمعة، ۱: ۲۷۵، رقم: ۱۰۴۷

۲۔ أبو داؤد، السنن، أبواب الوتر، باب في الاستغفار، ۲: ۸۸، رقم: ۱۵۳۱

۳۔ ابن ماجه، السنن، كتاب إقامة الصلاة والسنة فيها، باب في فضل الجمعة، ۱: ۳۴۵، رقم: ۱۰۸۵

۴۔ نسائی، السنن، كتاب الجمعة، باب إكثار الصلاة على النبی ﷺ يوم الجمعة، ۳: ۹۱، رقم: ۱۳۷۵

۵۔ نسائی، السنن الكبرى، باب الأمر بإكثار الصلاة على النبی ﷺ يوم الجمعة، ۱: ۵۱۹، رقم: ۱۶۶۶

۶۔ دارمی، السنن، ۱: ۴۴۵، رقم: ۱۵۷۲

۷۔ ابن ابی شيبة، المصنف، ۲: ۲۵۳، رقم: ۸۶۹۷

۸۔ طبرانی، المعجم الكبير، ۱: ۲۱۶، رقم: ۵۸۹

۹۔ بيهقی، السنن الكبرى، ۳: ۲۴۸، رقم: ۵۷۸۹

۱۰۔ بيهقی، السنن الصغرى، ۱: ۳۷۲، رقم: ۶۳۴

۱۱۔ هيثمی، موارد الظمان إلى زوائد ابن حبان، ۱: ۱۴۶، رقم: ۵۵۰

''تمہارے دنوں میں سب سے افضل دن جمعہ کا ہے، اس دن حضرت آدم علیہ السلام کی ولادت ہوئی (یعنی اس دن حضرت آدم علیہ السلام کی خلقت ہوئی اور آپ کو لباسِ بشریت سے سرفراز کیا گیا)، اس روز اُن کی روح قبض کی گئی، اور اِسی روز صور پھونکا جائے گا۔ پس اس روز کثرت سے مجھ پر درود شریف بھیجا کرو، بے شک تمہارا درود مجھ پر پیش کیا جاتا ہے۔''

جمعۃ المبارک عید کا دن ہے، اِس پر کبار محدثین کرام نے اپنی کتب میں درج ذیل احادیث بیان کی ہیں:

۱۔ اِبن ماجہ (۲۰۹۔۲۷۳ھ) حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

**إن هذا يوم عيد، جعله الله للمسلمين، فمن جاء إلى الجمعة فليغتسل، وإن كان طيب فليمس منه، وعليكم بالسواك۔**(۱)

''بے شک یہ عید کا دن ہے جسے اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کے لیے (بابرکت) بنایا ہے۔ پس جو کوئی جمعہ کی نماز کے لیے آئے تو غسل کر کے آئے، اور اگر ہو سکے تو خوشبو لگا کر آئے۔ اور تم پر مسواک کرنا لازمی ہے۔''

۲۔ احمد بن حنبل (۱۶۴۔۲۴۱ھ) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

**إن يوم الجمعة يوم عيد، فلا تجعلوا يوم عيدكم يوم صيامكم إلا**

---

(۱) ۱۔ ابن ماجه، السنن، کتاب إقامة الصلٰوة، باب فی الزينة يوم الجمعة، ۱: ۳۴۹، رقم: ۱۰۹۸

۲۔ طبرانی، المعجم الأوسط، ۷: ۲۳۰، رقم: ۷۳۵۵

۳۔ منذری، الترغيب والترهيب من الحديث الشريف، ۱: ۲۸۶، رقم: ۱۰۵۸

أن تصوموا قبله أو بعده۔[1]

’’بے شک یومِ جمعہ عید کا دن ہے، پس تم اپنے عید کے دن کو یومِ صیام (روزوں کا دن) مت بناؤ مگر یہ کہ تم اس سے قبل (جمعرات) یا اس کے بعد (ہفتہ) کے دن کا روزہ رکھو (پھر جمعہ کے دن روزہ رکھنے کی اجازت ہے ورنہ نہیں)۔‘‘

۴۔ اِبن حبان (۲۷۰۔۳۵۴ھ) روایت کرتے ہیں کہ ابو اوبر بیان کرتے ہیں:

**كنت قاعدًا عند أبی هريرة إذ جاءه رجل فقال: إنک نهيت الناس عن صيام يوم الجمعة؟ قال: ما نهيت الناس أن يصوموا يوم الجمعة، ولكنی سمعت رسول الله ﷺ يقول: لاتصوموا يوم الجمعة، فإنه يوم عيد إلا أن تصلوه بأيام۔[2]**

’’میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ ایک شخص نے اُن کے پاس آ کر کہا: آپ نے لوگوں کو جمعہ کے دن روزہ رکھنے سے منع فرمایا ہے؟ آپ نے فرمایا: میں نے لوگوں کو جمعہ کے دن روزہ رکھنے سے نہیں روکا بلکہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا: تم جمعہ کے دن روزہ نہ رکھو کیوں کہ یہ عید کا دن ہے، سوائے اس کے کہ تم اس کو اور دنوں کے ساتھ ملا کر (روزہ) رکھو۔‘‘

---

(۱) ۱۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۲: ۳۰۳، ۵۳۲، رقم: ۸۰۱۲، ۱۰۹۰۳
۲۔ ابن خزيمه، الصحيح، ۳: ۳۱۵، ۳۱۸، رقم: ۲۱۶۱، ۲۱۶۶
۳۔ ابن راهويه، المسند، ۱: ۴۵۱، رقم: ۵۲۴
۴۔ حاكم، المستدرك على الصحيحين، ۱: ۶۰۳، رقم: ۱۵۹۵
(۲) ابن حبان، الصحيح، ۸: ۳۷۵، رقم: ۳۶۱۰

یہاں سوال پیدا ہوتا ہے کہ فضیلتِ جمعہ کا سبب کیا ہے اور اسے کس لیے سب دنوں کا سردار اور یومِ عید قرار دیا گیا؟ اس سوال کا جواب گزشتہ صفحات میں بیان کی گئی حدیث مبارکہ میں موجود ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے اس دن کی فضیلت کا سبب بیان کرتے ہوئے فرمایا:

**فيه خلق آدم۔**

''(یوم جمعہ) آدم کے میلاد کا دن ہے (یعنی اس دن آدم علیہ السلام کی خلقت ہوئی اور آپ کو لباسِ بشریت سے سرفراز کیا گیا)۔''

جمعہ کے دن ابوالبشر حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق ہوئی جس کی بناء پر اِسے یوم عید کہا گیا ہے اور اس دن کی تکریم کی جاتی ہے۔ اگر یوم الجمعہ حضرت آدم علیہ السلام کی پیدائش کے باعث عزت و اِحترام کے ساتھ منائے جانے کا حق دار ہوسکتا ہے تو یومِ میلادِ مصطفیٰ ﷺ پیغمبر آخر الزماں ﷺ کی ولادت باسعادت کی بناء پر **عید الأعیاد** (تمام عیدوں کی عید) کے طور پر اسلامی کیلنڈر کی زینت کیوں نہیں بن سکتا۔ اب کوئی کہے کے میلادِ آدم علیہ السلام کی تقریب کا اہتمام اس لیے کیا گیا کہ ان کی تخلیق معروف طریقے سے عمل میں نہیں آئی۔ لیکن اس سے کچھ فرق نہیں پڑتا کیوں کہ بنیادی نکتہ یہ ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق جمعہ کے دن ہوئی۔ لہٰذا یوم الجمعہ کو یوم العید بنادیا گیا کہ یہ بنی نوع انسان کے جدِ اَمجد اور پہلے نبی کا یومِ تخلیق ہے۔ اِسی بناء پر وجہِ تخلیقِ کائنات اور تمام انبیاء کے سردار سیدنا محمد مصطفیٰ ﷺ کا یومِ ولادت تمام عیدوں کی عید ہے۔

## روزِ جمعہ کا اِہتمام برائے محفلِ درود و سلام

جمعۃ المبارک کے سلسلہ میں کیے جانے والے تمام تر اِنتظامات وہ ہیں جو میلاد کے حوالہ سے بھی کیے جاتے ہیں، مثلاً غسل کرنا، خوشبو لگانا، ایک جگہ جمع ہونا، کاروبار ترک کرنا اور مسجد میں حاضری دینا۔ ان کے علاوہ بھی بعض امور کا تذکرہ کتب حدیث میں

موجود ہے۔ جمعہ کے دن یہ سارا اہتمام درحقیقت حضور نبی اکرم ﷺ پر زیادہ سے زیادہ درود و سلام بھیجنے کے حوالہ سے ہے اور اس دن کو کثرتِ درود و سلام کے لیے اس لیے چنا گیا کہ یہ حضرت آدم علیہ السلام کا یومِ میلاد ہے۔ جیسا کہ گزشتہ صفحات میں بیان کیا گیا ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ کا ارشادِ گرامی ہے:

**فأکثروا عليّ من الصلاة فيه۔**

''پس اس روز کثرت سے مجھ پر درود شریف بھیجا کرو۔''

اِس دن عاشقانِ رسول درود شریف کا اِجتماعی ورد کرتے ہیں اور اس دن محفلِ میلاد اور محفلِ صلوٰۃ و سلام کا زیادہ سے زیادہ اہتمام کیا جاتا ہے۔ سو یہ دن جہاں ایک طرف میلادِ سیدنا آدم علیہ السلام کے لیے خاص ہے تو دوسری طرف درود و سلام کے ذکر کی نسبت سے میلادِ مصطفیٰ ﷺ کے لیے بھی ہے۔ اس طرح بہ یک وقت یہ دن جدِ ماجد اور فرزندِ اَمجد دونوں کے لیے اِظہارِ مسرت کا مژدہ بردار بن گیا ہے۔

حدیث مبارکہ میں یہ بھی ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا:

**يا رسول الله! وَکيف تعرض صلاتنا عليک وقد أرمت؟**

''یا رسول اللہ! ہمارا درود آپ کے وصال کے بعد کیسے آپ پر پیش کیا جائے گا؟''

آپ ﷺ نے فرمایا:

**إن الله عزوجل حرّم علی الأرض أن تأکل أجساد الأنبياء۔**(۱)

(۱) ۱۔ أبو داؤد، السنن، کتاب الصلاة، باب تفريع أبواب الجمعة وفضل يوم الجمعة وليلة الجمعة، ۱: ۲۷۵، رقم: ۱۰۴۷

۲۔ أبو داؤد، السنن، أبواب الوتر، باب في الاستغفار، ۲: ۸۸، رقم: ۱۵۳۱

←

”بے شک اللہ ﷻ نے زمین پر حرام قرار دیا ہے کہ وہ انبیاء کرام کے جسموں کو کھائے۔“

اس کا مطلب یہ ہے کہ آپ ﷺ صحابہ کرام ﷺ کو یہ باور کرانا چاہتے تھے کہ میں اِس دنیا سے ظاہری پردہ فرمانے کے بعد بھی اپنے جسم کے ساتھ زندہ رہوں گا، اور تمہیں چاہیے کہ مجھ پر جمعہ کے دن کثرت کے ساتھ درود وسلام پڑھنا اپنا معمول بنالو۔

## ۶۔ مقامِ میلادِ عیسیٰ علیہ السلام کی زیارت واَہمیت

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے اپنا سفرِ معراج بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ جبرائیل علیہ السلام نے بیت اللحم کے مقام پر مجھ سے کہا: آپ براق سے اتریے اور نماز پڑھیے۔ میں نے اتر کر نماز ادا کی۔ پس اس نے کہا:

أتدری أین صلیت؟ صلیت ببیت لحم حیث ولد عیسی

---

۳۔ ابن ماجه، السنن، کتاب إقامة الصلاة والسنة فیها، باب في فضل الجمعة، ۱: ۳۴۵، رقم: ۱۰۸۵

۴۔ نسائی، السنن، کتاب الجمعة، باب إکثار الصلاة علی النبی ﷺ یوم الجمعة، ۳: ۹۱، رقم: ۱۳۷۵

۵۔ نسائی، السنن الکبری، باب الأمر بإکثار الصلاة علی النبی ﷺ یوم الجمعة، ۱: ۵۱۹، رقم: ۱۶۶۶

۶۔ دارمی، السنن، ۱: ۴۴۵، رقم: ۱۵۷۲

۷۔ ابن ابی شیبة، المصنف، ۲: ۲۵۳، رقم: ۸۶۹۷

۸۔ طبرانی، المعجم الکبیر، ۱: ۲۱۶، رقم: ۵۸۹

۹۔ بیہقی، السنن الکبری، ۳: ۲۴۸، رقم: ۵۷۸۹

۱۰۔ بیہقی، السنن الصغری، ۱: ۳۷۲، رقم: ۶۳۴

۱۱۔ ہیثمی، موارد الظمآن إلی زوائد ابن حبان، ۱: ۱۴۶، رقم: ۵۵۰

علیہ السلام۔ (۱)

''پس اس نے کہا: کیا آپ جانتے ہیں کہ آپ نے کہاں نماز ادا کی ہے؟ آپ نے بیت اللحم میں نماز ادا کی ہے جہاں عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش ہوئی تھی۔''

اِس حدیثِ مبارکہ سے معلوم ہوا کہ جس طرح جمعہ کو فضیلت اور تکریم حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق کی وجہ سے ملی - جو کہ تعظیمِ زمانی ہے - اِسی طرح بیت اللحم کو مولدِ عیسیٰ علیہ السلام ہونے کی وجہ سے تعظیمِ مکانی کا شرف حاصل ہوا۔ اِسی وجہ سے حضور نبی اکرم ﷺ کو وہاں نماز ادا کرنے کی گزارش کی گئی۔ اِس حدیث شریف سے نبی کی جائے ولادت کی اَہمیت اور تعظیم ثابت ہوتی ہے۔ اِسی لیے عاشقانِ رسول مولد النبی ﷺ (وہ مکان جہاں حضور ﷺ کی ولادت باسعادت ہوئی) کی تعظیم اور زیارت کرتے ہیں۔ اہلِ مکہ کا ایک عرصہ تک معمول رہا ہے کہ وہ اِس مکان سے جشنِ میلاد النبی ﷺ کا جلوس نکالا کرتے تھے۔ مزید برآں اگر نبی کی ولادت کسی مکان کو متبرک اور یادگار بنا دیتی ہے اور یہ براہِ راست حدیثِ نبوی ﷺ سے ثابت ہے تو وہ دن اور لمحہ جب حضور ﷺ کی ولادت ہوئی واجب التعظیم، یادگار اور یومِ عید کیوں نہ ہوگا۔

(۱) ۱۔ نسائی، السنن، کتاب الصلاۃ، باب فرض الصلاۃ، ۱: ۲۲۲، رقم: ۴۵۰

۲۔ طبرانی، مسند الشامیین، ۱: ۱۹۴، رقم: ۳۴۱

درج ذیل کتب میں یہ حدیث حضرت شداد بن اوس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے:

۳۔ بزار، البحر الزخار (المسند)، ۸: ۴۱۰، رقم: ۳۴۸۴

۴۔ طبرانی، المعجم الکبیر، ۷: ۲۸۳، رقم: ۷۱۴۲

۵۔ ہیثمی، مجمع الزوائد ومنبع الفوائد، ۱: ۷۳

۶۔ عسقلانی، فتح الباری، ۷: ۱۹۹

## ۷۔ حضور ﷺ نے یومِ میلاد پر روزہ رکھ کر خود خوشی کا اِظہار فرمایا

جشنِ میلاد کی شرعی حیثیت کے حوالہ سے درج بالا دلائل کے ساتھ ساتھ یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا حضور نبی اکرم ﷺ نے خود اپنے یومِ ولادت کی بابت بالتخصیص کوئی ہدایت یا تلقین فرمائی ہے؟ اس کا جواب اِثبات میں ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے خود صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو اپنے یومِ میلاد پر اللہ تعالیٰ کا شکر بجا لانے کی تلقین فرمائی اور ترغیب دی۔ آپ ﷺ اپنے میلاد کے دن روزہ رکھ کر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اِظہارِ تشکر و اِمتنان فرماتے۔ آپ ﷺ کا یہ عمل مبارک درج ذیل روایات سے ثابت ہے:

اِمام مسلم (۲۰۶۔۲۶۱ھ) اپنی الصحیح میں روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابو قتادہ انصاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے:

**أن رسول اللہ ﷺ سُئل عن صوم یوم الإثنین؟ قال: ذاک یوم ولدت فیه ویوم بعثت أو أنزل عليّ فیه۔**(۱)

---

(۱) ۱۔ مسلم، الصحیح، کتاب الصیام، باب استحبابِ صیام ثلٰثة أیام من کل شهر، ۲: ۸۱۹، رقم: ۱۱۶۲

۲۔ بیهقی، السنن الکبری، ۴: ۲۸۶، رقم: ۳۸۱۸۲

درج ذیل کتب میں ''أُنزلت عليّ فیه النبوة (اسی روز مجھے نبوت سے سرفراز کیا گیا)'' کے الفاظ ہیں:

۳۔ نسائی، السنن الکبری، ۲: ۱۴۶، رقم: ۲۷۷۷

۴۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۵: ۲۹۶، ۲۹۷، رقم: ۲۲۵۹۰، ۲۲۵۹۴

۵۔ عبد الرزاق، المصنف، ۴: ۲۹۶، رقم: ۷۸۶۵

۶۔ أبویعلی، المسند، ۱: ۱۳۴، رقم: ۱۴۴

۷۔ بیهقی، السنن الکبری، ۴: ۳۰۰، رقم: ۸۲۵۹

''حضور نبی اکرم ﷺ سے پیر کے دن روزہ رکھنے کے بارے میں سوال کیا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: اسی روز میری ولادت ہوئی اور اسی روز میری بعثت ہوئی اور اسی روز میرے اوپر قرآن نازل کیا گیا۔''

پیر کے دن کی پہلی خصوصیت یہ ہے کہ یہ آپ ﷺ کی ولادت مبارکہ کا دن ہے۔ بنا بریں یہ دن شرعی طور پر خصوصی اَہمیت و فضیلت اور معنویت کا حامل ہے۔ حضور ﷺ خود روزہ رکھ کر اس دن اظہارِ تشکر فرماتے۔ آپ ﷺ کا یہ عمل امت کے لیے اِظہارِ مسرت کی سنت کا درجہ رکھتا ہے۔ آج بھی حرمین شریفین میں بالخصوص اور دنیا بھر میں بالعموم اہلِ محبت وتصوف پیر کے دن روزہ رکھنے کی سنت پر باقاعدگی سے عمل کرتے ہیں۔

اِسلام میں ولادت کے دن کو خاص اَہمیت حاصل ہے۔ جو لوگ کہتے ہیں کہ اسلام میں یومِ ولادت کا کوئی تصور نہیں، انہیں علمِ شریعت سے صحیح آگہی نہیں۔ حضور ﷺ کا یہ فرمان - کہ ''یہ میری ولادت کا دن ہے'' - اِسلام میں یوم ولادت کے تصور کی نشان دہی کرتا ہے۔ قرآنِ حکیم انبیاء علیہم السلام کے ایامِ میلاد بیان کرتا ہے۔ اِس کی تفصیل گزشتہ اَبواب میں بیان ہوچکی ہے، جس سے واضح ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک اپنے پیغمبر کے یوم ولادت کی کیا قدر و منزلت ہے۔ اگر اِس تناظر میں دیکھا جائے تو یومِ میلادِ مصطفیٰ ﷺ کا مقام ومرتبہ سب سے اَرفع و اَعلیٰ ہے۔ یہ دن منانے کے مختلف طریقے ہیں جو قرآن وسنت سے ثابت ہیں۔ جیسے مذکورہ بالا حدیث سے عبادات کی ایک قسم روزہ رکھنا ثابت ہے۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ اللہ اور رسول ﷺ کی رضا کے حصول کے لیے صدقہ و خیرات کرنا، کھانا کھلانا، شکر بجا لانا اور خوشی منانا میلاد منانے کی مختلف صورتیں ہیں۔ ہم گزشتہ باب میں شکر بجا لانے کی مختلف صورتوں کے ذیل میں اس پر بحث کر چکے ہیں۔

## ۸۔ حضور ﷺ نے اپنا میلاد بکرے ذبح کر کے منایا

حضور نبی اکرم ﷺ نے خود اپنا میلاد منایا۔ آپ ﷺ نے اللہ تعالیٰ کا شکر بجالاتے ہوئے اپنی ولادت کی خوشی میں بکرے ذبح کیے اور ضیافت کا اہتمام فرمایا۔

۱۔ بیہقی (۳۸۴۔۴۵۸ھ) حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں:

**إن النبی ﷺ عقّ عن نفسه بعد النبوۃ۔**(۱)

’’حضور نبی اکرم ﷺ نے اِعلانِ نبوت کے بعد اپنا عقیقہ کیا۔‘‘

۲۔ ضیاء مقدسی (۵۶۹۔۶۴۳ھ) حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں:

**أن النبی ﷺ عق عن نفسه بعد ما بُعِثَ نبیًا۔**(۲)

’’حضور نبی اکرم ﷺ نے بعد اَز بعثت اپنا عقیقہ کیا۔‘‘

۳۔ حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا:

**لمّا ولد النبی ﷺ عقّ عنه عبد المطلب بکبش۔**(۳)

---

(۱) ۱۔ بیہقی، السنن الکبری، ۹: ۳۰۰، رقم: ۴۳
۲۔ مقدسی، الأحادیث المختارۃ، ۵: ۲۰۵، رقم: ۱۸۳۳
۳۔ نووی، تہذیب الأسماء واللغات، ۲: ۵۵۷، رقم: ۹۶۲
۴۔ عسقلانی، فتح الباری، ۹: ۵۹۵
۵۔ عسقلانی، تہذیب التہذیب، ۵: ۳۴۰، رقم: ۶۶۱
۶۔ مزی، تہذیب الکمال فی أسماء الرجال، ۱۶: ۳۲، رقم: ۳۵۲۳

(۲) ۱۔ مقدسی، الأحادیث المختارۃ، ۵: ۲۰۵، رقم: ۱۸۳۲
۲۔ طبرانی، المعجم الأوسط، ۱: ۲۹۸، رقم: ۹۹۴
۳۔ رویانی، مسند الصحابۃ، ۲: ۳۸۶، رقم: ۱۳۷۱

(۳) ۱۔ ابن عساکر، تاریخ دمشق الکبیر، ۳: ۳۲ ←

''جب حضور ﷺ کی ولادت ہوئی تو حضرت عبد المطلب رضی اللہ عنہ نے آپ کی طرف سے ایک مینڈھے کا عقیقہ کیا۔''

۲۔ حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما ہی سے روایت ہے:

**أن عبد المطلب جعل له مأدبة يوم سابعة۔**(1)

''بے شک حضرت عبد المطلب نے ساتویں روز آپ ﷺ (کے عقیقہ) کی دعوت کی۔''

اِس میں تو ائمہ کا اختلاف ہی نہیں ہے کہ حضور ﷺ کا عقیقہ آپ ﷺ کے دادا حضرت عبد المطلب رضی اللہ عنہ نے ساتویں دن کیا تھا۔ آپ ﷺ چالیس سال تک اپنا عقیقہ کیسے مؤخر کر سکتے تھے، کیوں کہ حدیث مبارکہ کی رُو سے جب تک عقیقہ نہ کر دیا جائے بچہ گروی رہتا ہے۔ حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے اِرشاد فرمایا:

**الغلام مُرْتَهَنٌ بعقيقته يُذبَحُ عنه يوم السابع۔**(2)

---

......

۲۔ حلبی، إنسان العيون فی سيرة الأمين المامون، ۱: ۱۲۸

۳۔ سيوطی، كفاية الطالب اللبيب فی خصائص الحبيب، ۱: ۱۳۴

(۱) ۱۔ ابن عبد البر، التمهيد لما فی الموطا من المعانی والأسانيد، ۲۱: ۶۱

۲۔ ابن عبد البر، الاستيعاب فی معرفة الأصحاب، ۱: ۵۱

۳۔ ابن حبان، الثقات، ۱: ۴۲

۴۔ قرطبی، الجامع لأحكام القرآن، ۲: ۱۰۰

۵۔ ابن قيم، زاد المعاد فی هدی خير العباد، ۱: ۸۱

(۲) ۱۔ ترمذی، الجامع الصحيح، ۴: ۱۰۱، كتاب الأضاحی، باب من العقيقة، رقم: ۱۵۲۲

←

’’بچہ اپنے عقیقہ کے باعث گروی رہتا ہے، اس کی طرف سے ساتویں دن ذبح کیا جائے۔‘‘

سوال پیدا ہوتا ہے کہ تاجدارِ کائنات ﷺ نے اپنی بعثتِ مبارکہ کے بعد کون سا عقیقہ کیا تھا؟ تو اِس کا جواب یہ ہے کہ حضور ﷺ نے بعثت کے بعد اپنی ولادت اور میلاد کی خوشی و مسرت اور شکرانے میں بکرے ذبح کیے اور اِہتمامِ ضیافت کیا تھا کیونکہ عقیقہ دو (۲) بار نہیں ہوتا۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ صرف عقیقہ ہی تھا جو آپ ﷺ نے اپنے اعلانِ نبوت کے بعد کیا۔ اگر ہم اسے عقیقہ ہی تصور کریں تو سوال پیدا ہوتا ہے کہ ’’عقیقہ‘‘ کیا ہے؟ عقیقہ فی نفسہٖ ولادت پر اِظہارِ تشکر و اِمتنان ہے۔ اسے ولادت کی خوشی کی تقریب کہہ لیں یا تقریبِ میلاد، مفہوم ایک ہی ہے کہ ولادت کے موقع پر خوشی منائی جاتی ہے۔

اِمام جلال الدین سیوطی (۸۴۹۔۹۱۱ھ) نے اپنی کتاب ’’حسن المقصد فی عمل المولد (ص: ۶۴، ۶۵)‘‘ میں حافظ ابن حجر عسقلانی (۷۷۳۔۸۵۲ھ) کے دلائل کی تائید میں ایک اور استدلال پیش کیا ہے جو جشنِ میلاد النبی ﷺ کے بارے میں ایک مضبوط بنیاد فراہم کرتا ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

**وظهر لی تخريجه علی أصلٍ آخر، وهو ما أخرجه البيهقی، عن أنس رضی الله عنه أن النبی عق عن نفسه بعد النبوة. مع أنه قد ورد أن جده عبد المطلب عق عنه فی سابع ولادته، والعقيقة لا تعاد مرة ثانية، فيحمل ذلک علی أن الذی فعله النبی ﷺ إظهارًا للشکر علی**

---

...... ۲۔ أبوداؤد، السنن، ۳: ۱۰۶، کتاب الضحايا، باب فی العقيقة، رقم: ۲۸۳۷

۳۔ ابن ماجه، السنن، ۲: ۱۰۵۶، کتاب الذبائح، باب العقيقة، رقم: ۳۱۶۵

**إيجاد الله تعالى إياه، رحمة للعالمين وتشريفًا لأمته، كما كان يصلي على نفسه، لذلک فيستحب لنا أيضًا إظهار الشكر بمولده باجتماع الإخوان، وإطعام الطعام، ونحو ذلک من وجوه القربات، وإظهار المسرات۔[1]**

’’یوم میلاد النبی ﷺ منانے کے حوالہ سے ایک اور دلیل مجھ پر ظاہر ہوئی ہے، جسے امام بیہقی نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے اِعلانِ نبوت کے بعد خود اپنا عقیقہ کیا باوُجود اس کے کہ آپ ﷺ کے دادا عبد المطلب آپ ﷺ کی پیدائش کے ساتویں روز آپ ﷺ کا عقیقہ کر چکے تھے۔ اور عقیقہ دو (۲) بار نہیں کیا جاتا۔ پس یہ واقعہ اِسی پر محمول کیا جائے گا کہ آپ ﷺ نے اپنے آپ کو اللہ کی طرف سے رحمۃً للعالمین اور اپنی اُمت کے مشرف ہونے کی وجہ سے اپنی ولادت کی خوشی کے اظہار کے لیے خود عقیقہ کیا۔ اسی طرح ہمارے لیے مستحب ہے کہ ہم بھی حضور نبی اکرم ﷺ کے یومِ ولادت پر خوشی کا اِظہار کریں اور کھانا کھلائیں اور دیگر عبادات بجا لائیں اور خوشی کا اظہار کریں۔‘‘

اِمام سیوطی خود ہی سوال اٹھاتے ہیں کہ کیا وہ حقیقتاً ایک عقیقہ ہی تھا، اور پھر خود

---

(۱) ۱۔ سیوطی، حسن المقصد فی عمل المولد: ۶۴، ۶۵
۲۔ سیوطی، الحاوی للفتاوی: ۲۰۶
۳۔ صالحی، سبل الهدى والرشاد فى سيرة خير العباد ﷺ، ۱: ۳۶۷
۴۔ زرقانی، شرح المواهب اللدنية بالمنح المحمدية، ۱: ۲۶۳، ۲۶۴
۵۔ نبهانی، حجة الله على العلمين فى معجزات سيد المرسلين ﷺ: ۲۳۷

ہی جواب دیتے ہوئے کہتے ہیں کہ دراصل وہ عقیقہ نہیں تھا۔ اگرچہ ''**عق عن نفسه**'' کے الفاظ - جو ولادت کی خوشی میں شکرانے کے طور پر جانور کی قربانی دینے سے عبارت ہیں- تکنیکی اِعتبار سے عقیقہ کے آئینہ دار ہیں تاہم وہ معروف معنوں میں روایتی طور پر عقیقہ نہیں تھا کیوں کہ آپ ﷺ کا عقیقہ آپ کے دادا حضرت عبد المطلب رضی اللہ عنہ آپ کی ولادت کے ایک ہفتہ بعد ہی کر چکے تھے۔ پھر امام سیوطی اپنا شرعی موقف بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ عقیقہ زندگی میں صرف ایک بار ہوتا ہے اور اسے دہرایا نہیں جاتا۔

اگر کوئی کہے کہ ٹھیک ہے آپ ﷺ کا عقیقہ آپ کے دادا حضرت عبدالمطلب کر چکے تھے لیکن عقیقہ کی وہ رسم دورِ جاہلیت میں آپ ﷺ کی بعثتِ مبارکہ سے پہلے ادا کی گئی تھی اس لیے حضور نبی اکرم ﷺ نے اپنے عقیقہ کا اِعادہ مناسب خیال کیا ہوگا۔ یہ سوچ جاہلانہ ہے۔ اگر دورِ جاہلیت سے متعلق اس نقطہ نظر کو درست مان لیا جائے تو حضور نبی اکرم ﷺ کو بعثت کے بعد اُم المومنین حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا سے اپنے نکاح کی بھی تجدید کرنی چاہیے تھی۔ عقیقہ تو محض ایک صدقہ ہے جب کہ نکاح عقدِ ازدواج ہے، پھر آپ ﷺ کے نکاح پر مہر کی ادائیگی بھی حضرت ابو طالب نے اپنی جیب سے کی تھی۔ اگر یہ بات درست ہوتی تو نکاح اور مہر کا اعادہ بھی ہونا چاہئے تھا۔ اِس لیے یہ نقطہ نظر درست نہیں کیوں کہ شریعتِ مطہرہ نے دورِ جاہلیت میں کیے گئے جائز کاموں کو سندِ قبولیت عطا کی ہے اور شرعی اَحکام نزولِ وحی کے بعد نافذ کیے گئے۔ جیسے ''**اِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ** (سوائے اس کے کہ جو دورِ جہالت میں گزر چکا)''[۱] کے تحت تو قبولِ اسلام کے بعد دورِ جاہلیت کے تمام گناہ بھی معاف ہوتے ہیں، ہر ہر گناہ کی الگ الگ توبہ درکار نہیں ہوتی، چہ جائے کہ اُمورِ صالحہ اور اُمورِ مستحسنہ، نکاح، عقیقہ، معاہدے اور ایسے تمام اُمورِ خیر برقرار رہتے ہیں۔ اس لیے امام سیوطی فرماتے ہیں کہ دوبارہ عقیقہ کرنے کی کوئی ضرورت تھی نہ کوئی شرعی تقاضا تھا۔ پس اس پوری تفصیل سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور ﷺ نے بعثت کے بعد خود اپنا

(۱) القرآن، النساء، ۴: ۲۲

میلاد مناتے ہوئے بکرے ذبح کیے۔

## ۹۔ آمدِ مصطفیٰ ﷺ پر اِظہارِ مسرت پر کافر کے عذاب میں تخفیف

مندرجہ بالا دلائل سے یہ واضح ہوا کہ جشنِ میلاد النبی ﷺ منانا اللہ تعالیٰ، حضور نبی اکرم ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی سنت ہے، اس لیے محدثین و ائمہ کرام اور بزرگانِ دین نے کثیر تعداد میں اس کے فضائل و برکات پر تفصیل سے روشنی ڈالی ہے۔ تمام کتبِ فضائل و سیرت اور تاریخ اس پر شاہد ہیں۔ اِس ضمن میں ایک مشہور واقعہ درج ہے جو اِمام بخاری (۱۹۴۔۲۵۶ھ) نے الصحیح کی کتاب النکاح میں نقل کیا ہے۔ اس واقعہ کو زیرِبحث لانے سے پہلے یہ جان لینا ضروری ہے کہ قرآن و حدیث کا مسلمہ اُصول اور اِجماعِ اُمت ہے کہ کافر کی کوئی نیکی اُسے آخرت میں فائدہ نہیں پہنچائے گی۔ اُس کے اُمورِ خیر کے صلہ میں اُسے جنت دی جائے گی نہ اُس کے عذاب میں تخفیف کی جائے گی۔ بلکہ اُس کے اچھے اَعمال کے صلہ میں اُسے دنیا میں ہی کشادگی عطا کر دی جاتی ہے۔[1] آخرت میں

(۱) ۱۔ ابن حجر عسقلانی، فتح الباری، ۹: ۱۴۵

۲۔ عینی، عمدۃ القاری شرح صحیح البخاری، ۲۰: ۹۵

اِس بابت قرآن حکیم فرماتا ہے:

۱۔ مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا نُوَفِّ اِلَيْهِمْ اَعْمَالَهُمْ فِيْهَا وَهُمْ فِيْهَا لَا يُبْخَسُوْنَ ○ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَيْسَ لَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا النَّارُ وَحَبِطَ مَا صَنَعُوْا فِيْهَا وَبٰطِلٌ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ○[1]

''جو لوگ (فقط) دنیوی زندگی اور اُس کی زینت (و آرائش) کے طالب ہیں ہم اُن کے اَعمال کا پورا پورا بدلہ اِسی دنیا میں دے دیتے ہیں اور اُنہیں اِس (دنیا کے صلہ) میں کوئی کمی نہیں دی جاتی○ یہ وہ لوگ ہیں جن کے لیے آخرت میں کچھ (حصہ) نہیں سوائے آتشِ (دوزخ) کے، اور وہ سب (اَعمال ــــ

(۱) ہود، ۱۱: ۱۵، ۱۶

نیک کاموں پر جزا کے مستحق صرف مسلمان ہیں کیوں کہ عند اللہ اَعمال کے اَجر کا باعث اِیمان ہے۔(۱)

...... اپنے اُخروی اَجر کے حساب سے) اَکارت ہوگئے جو اُنہوں نے دنیا میں اَنجام دیے تھے اور وہ (سب کچھ) باطل و بے کار ہوگیا جو وہ کرتے رہے تھے (کیوں کہ ان کا حساب پورے اَجر کے ساتھ دنیا میں ہی چکا دیا گیا ہے، اور آخرت کے لئے کچھ نہیں بچا)o‘‘

۲۔ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَعْمَالُهُمْ كَسَرَابٍۢ بِقِيْعَةٍ يَّحْسَبُهُ الظَّمْاٰنُ مَآءًﵧ حَتّٰٓى اِذَا جَآءَهٗ لَمْ يَجِدْهُ شَيْـًٔا وَّوَجَدَ اللّٰهَ عِنْدَهٗ فَوَفّٰىهُ حِسَابَهٗﵧ وَاللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِo(۱)

’’اور کافروں کے اَعمال چٹیل میدان میں سراب کی مانند ہیں جس کو پیاسا پانی سمجھتا ہے، یہاں تک کہ جب اُس کے پاس آتا ہے تو اُسے کچھ (بھی) نہیں پاتا، (اِسی طرح اُس نے آخرت میں) اللہ کو اپنے پاس پایا مگر اللہ نے اُس کا پورا حساب (دنیا میں ہی) چکا دیا تھا، اور اللہ جلد حساب کرنے والا ہےo‘‘

۳۔ وَقَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًاo(۲)

’’اور (پھر) ہم اُن اَعمال کی طرف متوجہ ہوں گے جو (بزعمِ خویش) اُنہوں نے (زندگی میں) کیے تھے تو ہم اُنہیں بکھرا ہوا غبار بنا دیں گےo‘‘

(۱) اِس ضمن میں قرآن حکیم فرماتا ہے:

۱۔ يَسْتَبْشِرُوْنَ بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ وَفَضْلٍ وَّاَنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيْعُ اَجْرَ الْمُؤْمِنِيْنَo اَلَّذِيْنَ اسْتَجَابُوْا لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ مِنْۢ بَعْدِ مَآ اَصَابَهُمُ ←

(۱) النور، ۲۴: ۳۹

(۲) الفرقان، ۲۵: ۲۳

اب ہم اِمام بخاری کی بیان کردہ اُس روایت کی طرف آتے جس میں حضور نبی اکرم ﷺ کے ایک کافر چچا ابولہب کا ذکر ہے کہ اُسے بھی اللہ تعالیٰ نے آمدِ مصطفیٰ ﷺ

------ الْقَرْحُ ط لِلَّذِيْنَ اَحْسَنُوْا مِنْهُمْ وَاتَّقَوْا اَجْرٌ عَظِيْمٌ ○(۱)

''وہ اللہ کی (تجلیّاتِ قُرب کی) نعمت اور (لذّاتِ وصال کے) فضل سے مسرور رہتے ہیں اور اِس پر (بھی) کہ اللہ اِیمان والوں کا اَجر ضائع نہیں فرماتا○ جن لوگوں نے زخم کھا چکنے کے بعد بھی اللہ اور رسول (ﷺ) کے حکم پر لبیک کہا، اُن میں جو صاحبانِ اِحسان ہیں اور پرہیزگار ہیں، اُن کے لئے بڑا اَجر ہے○''

۲۔ وَلَا نُضِيْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ○ وَلَاَجْرُ الْاٰخِرَةِ خَيْرٌ لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَكَانُوْا يَتَّقُوْنَ○(۲)

''اور ہم نیکوکاروں کا اَجر ضائع نہیں کرتے○ اور یقیناً آخرت کا اَجر اُن لوگوں کے لیے بہتر ہے جو ایمان لائے اور روشِ تقویٰ پر گامزن رہے○''

۳۔ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اِنَّا لَا نُضِيْعُ اَجْرَ مَنْ اَحْسَنَ عَمَلًا○(۳)

''بے شک جو لوگ ایمان لائے اور نیک عمل کیے، یقیناً ہم اُس شخص کا اَجر ضائع نہیں کرتے تو نیک عمل کرتا ہے○''

۴۔ وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ○(۴)

←

(۱) آل عمران، ۳: ۱۷۱، ۱۷۲

(۲) یوسف، ۱۲: ۵۶، ۵۷

(۳) الکہف، ۱۸: ۳۰

(۴) ۱۔ الأعراف، ۷: ۱۲۸

۲۔ القصص، ۲۸: ۸۳

کی خوشی منانے پر اَجر سے محروم نہیں رکھا؛ حالاں کہ وہ حضور ﷺ کے مخالفین میں سرِفہرست تھا۔ یہ ایسا بدبخت شخص تھا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن حکیم میں اس کی مذمت میں پوری سورت نازل فرمائی۔ اِرشاد فرمایا:

تَبَّتْ يَدَآ اَبِیْ لَهَبٍ وَّتَبَّ○ مَآ اَغْنٰی عَنْهُ مَالُهٗ وَمَا كَسَبَ○ سَيَصْلٰی نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ○[1]

''ابولہب کے دونوں ہاتھ ٹوٹ جائیں اور وہ تباہ ہو جائے (اُس نے ہمارے حبیب پر ہاتھ اُٹھانے کی کوشش کی ہے)○ اُسے اُس کے (موروثی) مال نے کچھ فائدہ نہ پہنچایا اور نہ ہی اُس کی کمائی نے○ عنقریب وہ شعلوں والی آگ میں جا پڑے گا○''

حضور نبی اکرم ﷺ کی ولادتِ مبارکہ کے حوالہ سے مشہور واقعہ کتبِ اَحادیث میں مذکور ہے کہ ابولہب نے اپنی ایک لونڈی ثویبہ کو وقتِ ولادت حضرت سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا کی خدمت کے لیے بھیجا۔ جب حضور نبی اکرم ﷺ کی ولادت ہوئی تو ثویبہ دوڑتے ہوئے ابولہب کے پاس پہنچی اور اسے بھتیجا پیدا ہونے کی خوش خبری سنائی۔ بھتیجے کی پیدائش کی خبر سن کر ابولہب اتنا خوش ہوا کہ اُس نے وہیں اپنے ہاتھ کی دو انگلیوں سے اشارہ کرتے ہوئے کہا: ''ثویبہ! جا میں نے تجھے نومولود (ﷺ) کی پیدائش کی خوشی میں آزاد کیا۔''

ابولہب جب حالت کفر پر ہی مر گیا تو حضور نبی اکرم ﷺ کے چچا حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے اسے خواب میں دیکھا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس سے پوچھا کہ مرنے کے بعد تجھ پر کیا گزر رہی ہے؟ اس نے جواب دیا کہ میں دن رات سخت عذاب میں جلتا ہوں لیکن

------ ''اور نیک اَنجام پرہیزگاروں کے لیے ہے○''

(۱) اللھب، ۱۱۱: ۱۔۳

جب پیر کا دن آتا ہے تو میرے عذاب میں کمی کر دی جاتی ہے اور میری انگلیوں سے پانی جاری ہو جاتا ہے جسے پی کر مجھے سکون ملتا ہے۔ اِس تخفیف کا باعث یہ ہے کہ میں نے پیر کے دن اپنے بھتیجے (محمد ﷺ) کی ولادت کی خوش خبری سن کر اپنی خادمہ ثویبہ کو ان انگلیوں کا اشارہ کرتے ہوئے آزاد کر دیا تھا۔

یہ واقعہ حضرت زینب بنت اَبی سلمہ سے مروی ہے جسے محدثین کی کثیر تعداد نے واقعہ میلاد کے تناظر میں نقل کیا ہے۔ اِمام بخاری (۱۹۴۔۲۵۶ھ) کی **الصحیح** میں مروی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**فلما مات أبو لهب أريه بعض أهله بشرّ حيبة، قال له: ما ذا لقيت؟ قال أبو لهب: لم ألق بعدكم غير أني سقيت في هذه بعتاقتي ثويبة۔**[1]

---

(۱) ۱۔ بخاری، الصحیح، کتاب النکاح، باب وأمهاتكم اللاتي أرضعنكم، ۵: ۱۹۶۱، رقم: ۴۸۱۳
۲۔ عبد الرزاق، المصنف، ۷: ۴۷۸، رقم: ۱۳۹۵۵
۳۔ عبد الرزاق، المصنف، ۹: ۲۶، رقم: ۱۶۳۵۰
۴۔ مروزی، السنة: ۸۲، رقم: ۲۹۰
۵۔ بیہقی، السنن الکبری، ۷: ۱۶۲، رقم: ۱۳۷۰۱
۶۔ بیہقی، شعب الإيمان، ۱: ۲۶۱، رقم: ۲۸۱
۷۔ بیہقی، دلائل النبوة و معرفة أحوال صاحب الشريعة، ۱: ۱۴۹
۸۔ ابن سعد، الطبقات الكبرى، ۱: ۱۰۸
۹۔ ابن ابی دنیا نے ”کتاب المنامات (ص: ۱۵۴، رقم: ۲۶۳)“ میں اسے حسن اسناد کے ساتھ روایت کیا ہے۔
۱۰۔ بغوی، شرح السنة، ۹: ۷۶، رقم: ۲۲۸۲
←

’’جب ابولہب مر گیا تو اس کے اہل خانہ میں سے کسی کو اُسے خواب میں دکھایا گیا۔ وہ برے حال میں تھا۔ (دیکھنے والے نے) اس سے پوچھا: کیسے ہو؟ ابولہب نے کہا: میں بہت سخت عذاب میں ہوں، اس سے کبھی چھٹکارا نہیں ملتا۔ ہاں مجھے (اس عمل کی جزا کے طور پر) اس (انگلی) سے قدرے سیراب کر دیا جاتا ہے جس سے میں نے (محمد ﷺ کی ولادت کی خوشی میں) ثویبہ کو آزاد کیا تھا۔‘‘

یہ روایت اگرچہ مُرسَل[1] ہے لیکن مقبول ہے، اِس لیے کہ اِمام بخاری

------ ۱۱۔ ابن جوزی، صفوة الصفوة، ۱: ۶۲

۱۲۔ سہیلی، الروض الأنف فی تفسیر السیرة النبویة لابن ہشام، ۳: ۹۸، ۹۹

۱۳۔ زیلعی، نصب الرایة لأحادیث الہدایة، ۳: ۱۶۸

۱۴۔ ابن عساکر، تاریخ دمشق الکبیر، ۶۷: ۱۷۱، ۱۷۲

۱۵۔ ابن کثیر، البدایة والنہایة، ۲: ۲۲۹، ۲۳۰

۱۶۔ عسقلانی، فتح الباری، ۹: ۱۴۵

۱۷۔ عینی، عمدة القاری شرح صحیح البخاری، ۲۰: ۹۵

۱۸۔ شیبانی، حدائق الأنوار، ۱: ۱۳۴

۱۹۔ عامری، شرح بہجة المحافل، ۱: ۴۱

۲۰۔ انور شاہ کشمیری، فیض الباری علی صحیح البخاری، ۴: ۲۷۸

(۱) اُصولِ حدیث میں مرسل اُس حدیث کو کہا جاتا ہے جس کی سند کا آخری حصہ یعنی تابعی سے اوپر کا کوئی راوی ساقط ہو۔[1] اِس کا حکم یہ ہے کہ جب اَجل تابعی تک یہ ←

(۱) ۱۔ ذہبی، الموقظة فی علم مصطلح الحدیث: ۳۸

۲۔ ابن کثیر، الباعث الحثیث شرح اختصار علوم الحدیث: ۴۸ ←

(۱۹۴۔۲۵۶ھ) نے اسے اپنی ’’الصحیح‘‘ میں نقل کیا ہے اور اَجل علماء وحفاظِ حدیث

...... روایت صحیح ثابت ہوجائے تو قابلِ حجت ہوگی۔(۱) تین فقہی مذاہب کے بانیان - اِمامِ اَعظم ابوحنیفہ (۸۰۔۱۵۰ھ)، اِمام مالک (۹۳۔۱۷۹ھ) اور اِمام اَحمد بن حنبل (۱۶۴۔۲۴۱ھ) - اور محدثین کی کثیر جماعت کے نزدیک مرسل روایت قابلِ حجت ہوتی ہے بشرطیکہ ارسال کرنے والا ثقہ ہو اور وہ ثقہ ہی سے ارسال کرتا ہو۔(۲) ان کی دلیل یہ ہے کہ ثقہ تابعی کے متعلق یقینی ہے کہ وہ حضور نبی اکرم ﷺ کے متعلق ’’قال رسول اللہ ﷺ کذا أو فعل کذا أو فعل بحضرته ﷺ (رسولِ خدا ﷺ نے یہ فرمایا، یا یہ کیا یا آپ ﷺ کے سامنے یہ کیا گیا)‘‘ تب ہی کہے گا جب وہ ثقہ راوی سے سنے گا۔

حافظ ابن حجر عسقلانی (۷۷۳۔۸۵۲ھ) ’’نزھة النظر بشرح نخبة الفکر فی مصطلح حدیث أھل الأثر (ص: ۳۷)‘‘ میں لکھتے ہیں:

> ’’اِمام اَحمد کے ایک قول اور مالکی وحنفی فقہاء کے مطابق حدیثِ مرسل مطلقاً مقبول ہوتی ہے، اور امام شافعی یہ کہتے ہیں کہ اگر کسی اور سند (خواہ وہ سند متصل ہو یا مرسل) سے مرسل روایت کی تائید ہو جائے تو وہ مقبول ہے ورنہ نہیں۔‘‘

←

...... ۳۔ ابن حجر عسقلانی، نزھة النظر بشرح نخبة الفکر فی مصطلح حدیث أھل الأثر: ۳۶، ۳۷

۴۔ سخاوی، کتاب الغایة فی شرح الھدایة فی علم الروایة، ۱: ۲۷۲

(۱) ذہبی، الموقظة فی علم مصطلح الحدیث: ۳۹

(۲) ۱۔ سخاوی، کتاب الغایة فی شرح الھدایة فی علم الروایة، ۱: ۲۷۳

۲۔ ابن کثیر، الباعث الحثیث شرح اختصار علوم الحدیث: ۴۸

۳۔ عبد الحق محدث دہلوی، مقدمة فی أصول الحدیث: ۴۲، ۴۳

نے اِس پر اِعتماد کرتے ہوئے اِس سے اِستشہاد و اِستناد کیا ہے۔ ثانیاً یہ روایت فضائل و مناقب کے باب میں ہے نہ کہ حلال و حرام میں؛ اور مناقب و اَحکام کے مابین حدیث کے اِستدلال میں فرق کو علماء خوب جانتے ہیں۔

ذیل میں ہم اِس روایت کے بارے میں چند ائمہ کرام کے ملفوظات نقل کریں گے، جنہوں نے اِس واقعہ سے جشنِ میلاد النبی ﷺ کا اِستشہاد و اِستناد کیا ہے:

۱۔ حافظ شمس الدین محمد بن عبد اللہ جزری (م ۶۶۰ھ) اپنی تصنیف **''عرف التعریف بالمولد الشریف''** میں لکھتے ہیں:

**فإذا کان أبولهب الکافر الذی نزل القران بذمه جوزیَ فی النار بفرحه لیلة مولد النبی ﷺ به، فما حال المسلم الموحد من أمة النبی ﷺ یسر بمولده، وبذل ما تصل إلیه قدرته فی محبته ﷺ؟ لعمری إنما یکون جزاؤه من اللہ الکریم أن یدخله بفضله جنات النعیم۔**(۱)

---

........ ملا علی قاری حنفی (م ۱۰۱۴ھ) شرح شرح نخبة الفکر میں لکھتے ہیں کہ ابن جریر نے یہ تصریح کی ہے کہ حدیث مرسل قبول کرنے پر تمام تابعین کا اِجماع ہے اور کسی تابعی سے اس کا انکار منقول نہیں۔ اور نہ اس کے بعد دو سو (۲۰۰) سال تک اَئمہ میں سے کسی نے اس کا انکار کیا اور یہی وہ قرونِ فاضلہ ہیں جن کے خیر پر برقرار رہنے کی رسول اللہ ﷺ نے شہادت دی۔

(۱) ۱۔ سیوطی، الحاوی للفتاوی: ۲۰۶

۲۔ سیوطی، حسن المقصد فی عمل المولد: ۶۵، ۶۶

۳۔ قسطلانی، المواهب اللدنیة بالمنح المحمدیة، ۱: ۱۴۷

۴۔ زرقانی، شرح المواهب اللدنیة بالمنح المحمدیة، ۱: ۲۶۰، ۲۶۱

۵۔ یوسف صالحی، سبل الهدی والرشاد فی سیرة خیر العباد ﷺ، ←

''حضور نبی اکرم ﷺ کی ولادتِ باسعادت کے موقع پر خوشی منانے کے اَجر میں اُس ابولہب کے عذاب میں بھی تخفیف کر دی جاتی ہے جس کی مذمت میں قرآن حکیم میں ایک مکمل سورت نازل ہوئی ہے۔ تو اُمتِ محمدیہ کے اُس مسلمان کو ملنے والے اَجر وثواب کا کیا عالم ہوگا جو آپ ﷺ کے میلاد کی خوشی مناتا ہے اور آپ ﷺ کی محبت وعشق میں حسبِ اِستطاعت خرچ کرتا ہے؟ خدا کی قسم! میرے نزدیک اللہ تعالیٰ ایسے مسلمان کو اپنے حبیب مکرّم ﷺ کی خوشی منانے کے طفیل اپنی نعمتوں بھری جنت عطا فرمائیں گے۔''

۲۔ حافظ شمس الدین محمد بن ناصر الدین دمشقی (۷۷۷۔۸۴۲ھ) ''**مورد الصادی فی مولد الہادی**'' میں فرماتے ہیں:

**قد صح أن أبالهب يخفّف عنه عذاب النار فی مثل يوم الإثنين لإعتاقه ثويبة سرورًا بميلاد النبی ﷺ.**

''یہ بات پایہ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ میلاد النبی ﷺ کی خوشی میں ثویبہ کو آزاد کرنے کے صلہ میں ہر پیر کے روز ابولہب کے عذاب میں کمی کی جاتی ہے۔''

اِس کے بعد محمد بن ناصر الدین دمشقی نے درج ذیل اَشعار پڑھے:

**إذا كان هذا كافر جاء ذمه**
**وتبت يداه فی الجحيم مخلّدا**

**أتی أنه فی يوم الاثنين دائما**
**يخفّف عنه للسّرور بأحمدا**

---

...... ۱: ۳٦٦، ۳٦۷

**٦۔ نبهانی، حجة الله علی العالمين فی معجزات سيد المرسلين ﷺ: ۲۳۷، ۲۳۸**

